| | |
|---|---|
| اَلۡیَوۡمَ تُجۡزَوۡنَ عَذَابَ الۡهُوۡنِ | آج تم سب کو سزا دی جائے گی ذلت کے عذاب کی |
| بِمَا کُنۡتُمۡ تَقُوۡلُوۡنَ عَلَی اللّٰهِ غَیۡرَ الۡحَقِّ | اس وجہ سے جو تھے تم بولتے اللہ پر ناحق (جھوٹ) |
| وَ کُنۡتُمۡ عَنۡ اٰیٰتِهٖ تَسۡتَکۡبِرُوۡنَ ﴿93﴾ | اور تھے تم اس کی آیات سے تکبر کرتے۔ ﴿93﴾ |
| وَ لَقَدۡ جِئۡتُمُوۡنَا فُرَادٰی | اور البتہ تحقیق آئے ہو تم ہمارے پاس اکیلے اکیلے |
| کَمَا خَلَقۡنٰکُمۡ اَوَّلَ مَرَّةٍ | جیسا کہ ہم نے پیدا کیا تمہیں پہلی مرتبہ |
| وَّ تَرَکۡتُمۡ مَّا خَوَّلۡنٰکُمۡ | اور تم چھوڑ آئے ہو جو ہم نے دے رکھا تھا تمہیں |
| وَرَآءَ ظُهُوۡرِکُمۡ وَ مَا نَرٰی مَعَکُمۡ | اپنی پیٹھوں کے پیچھے اور نہیں ہم دیکھ رہے تمہارے ساتھ |
| شُفَعَآءَکُمُ الَّذِیۡنَ زَعَمۡتُمۡ | تمہارے سفارشی جن کا تم نے گمان (دعوٰی) کیا |
| اَنَّهُمۡ فِیۡکُمۡ شُرَکٰٓؤُا ؕ | کہ بیشک وہ تم میں (ہمارے) شریک ہیں |
| لَقَدۡ تَّقَطَّعَ بَیۡنَکُمۡ | یقیناً (آج) منقطع ہو گئے تمہارے آپس کے (تعلقات) |
| ع 11/4/17 وَ ضَلَّ عَنۡکُمۡ مَّا کُنۡتُمۡ تَزۡعُمُوۡنَ ﴿94﴾ ع | اور جاتے رہے تم سے جو تھے تم دعوٰی کرتے۔ ﴿94﴾ ع |
| اِنَّ اللّٰهَ فَالِقُ الۡحَبِّ وَ النَّوٰی ؕ | بیشک اللہ پھاڑنے والا ہے دانے اور گٹھلی کو |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | |
|---|---|
| الۡهُوۡنِ : توہین، اہانت امیز۔ | وَرَآءَ : ماورائے عدالت، ماوراء النہر۔ |
| تُجۡزَوۡنَ : جزا، جزاک اللہ خیر، جزا و سزا۔ | نَرٰی : رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔ |
| تَسۡتَکۡبِرُوۡنَ : تکبر، کبیر، مکبر، تکبیر۔ | شُفَعَآءَ : شفاعت، شافع محشر۔ |
| فُرَادٰی : فرد، افراد، مفرد، انفرادیت۔ | زَعَمۡتُمۡ، تَزۡعُمُوۡنَ : زعم باطل (دعوٰی)۔ |
| کَمَا : کما حقہ۔ | تَقَطَّعَ : قطع کلامی، قطع رحمی، قطع تعلقی۔ |
| خَلَقۡنٰکُمۡ : خالق، مخلوق، خلقت۔ | بَیۡنَکُمۡ : بین بین، بین الاقوامی، بین السطور۔ |
| تَرَکۡتُمۡ : تارک صلوٰۃ، ترکہ، متروکہ۔ | الۡحَبِّ : حبِّ کبد نوشادری (دوائی کا نام)۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلْيَوْمَ | تُجْزَوْنَ | عَذَابَ الْهُوْنِ | بِمَا | كُنْتُمْ❶ تَقُوْلُوْنَ |
| آج | تم سب کو بدلہ دیا جائے گا | ذلت کے عذاب کا | اس وجہ سے جو | تھے تم سب بولتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى اللّٰهِ❷ | غَيْرَ الْحَقِّ | وَ كُنْتُمْ | عَنْ اٰيٰتِهٖ | تَسْتَكْبِرُوْنَ (93) |
| اللہ پر | ناحق (جھوٹ) | اور تم تھے | اس کی آیات سے | تم سب تکبر کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَقَدْ❸ | جِئْتُمُوْنَا❹ | فُرَادٰى | كَمَا | خَلَقْنٰكُمْ | اَوَّلَ مَرَّةٍ❺ |
| اور البتہ تحقیق | آئے ہو تم ہمارے پاس | اکیلے اکیلے | جیسا کہ | ہم نے پیدا کیا تمہیں | پہلی مرتبہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ تَرَكْتُمْ | مَّا خَوَّلْنٰكُمْ | وَرَآءَ ظُهُوْرِكُمْ | وَ مَا | نَرٰى |
| اور تم چھوڑ آئے ہو | جو دے رکھا تھا ہم نے تمہیں | اپنی پیٹھوں کے پیچھے | اور نہیں | ہم دیکھ رہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَعَكُمْ | شُفَعَآءَكُمُ | الَّذِيْنَ | زَعَمْتُمْ | اَنَّهُمْ | فِيْكُمْ |
| تمہارے ساتھ | تمہارے سفارشی | جن کا | تم نے گمان (دعویٰ) کیا | کہ بیشک وہ | تم میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شُرَكٰٓؤُا ؕ | لَقَدْ❸ | تَّقَطَّعَ❻ | بَيْنَكُمْ | وَ ضَلَّ | عَنْكُمْ مَّا |
| شریک ہیں | البتہ تحقیق | بالکل منقطع ہو گئے | تمہارے آپس کے (تعلقات) | اور جاتے رہے | تم سے جو |

ع 11 4 17

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ❶ تَزْعُمُوْنَ ع (94) | اِنَّ اللّٰهَ | فَالِقُ❼ | الْحَبِّ | وَ النَّوٰى ؕ |
| تھے تم سب دعویٰ کرتے | بیشک اللہ | پھاڑنے والا ہے | دانے | اور گٹھلی کو |

ضروری وضاحت

❶ علامت تُمْ اور تَ دونوں کا ترجمہ تم کیا گیا ہے۔ ❷ اس سے مراد اللہ کے بارے میں ہے۔ ❸ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ❹ تُمْ کے ساتھ اگر کوئی اور علامت آئے تو درمیان میں وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ❺ ۃ اسم کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ تَ اور شد میں مبالغے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ بالکل کیا گیا ہے۔ ❼ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے مثلاً ظَالِمٌ ظلم کرنیوالا، قَاتِلٌ قتل کرنے والا۔

| | |
|---|---|
| يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ | وہ نکالتا ہے زندہ کو مردے سے |
| وَ مُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّ | اور وہ نکالنے والا ہے مردے کو زندہ سے |
| ذٰلِكُمُ اللّٰهُ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ﴿95﴾ | یہی اللہ ہے تو کہاں تم پھیرے جاتے ہو۔ ﴿95﴾ |
| فَالِقُ الْاِصْبَاحِ ۚ | پھاڑ نکالنے والا ہے صبح کی روشنی (رات کے اندھیروں سے) |
| وَ جَعَلَ الَّيْلَ سَكَنًا | اور بنایا اس نے رات کو سکون (کے لیے) |
| وَّ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ حُسْبَانًا ؕ | اور سورج اور چاند کو حساب کرنے کے لیے |
| ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿96﴾ | وہ اندازہ ہے غالب، خوب علم رکھنے والے کا۔ ﴿96﴾ |
| وَ هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ | اور وہی ہے جس نے بنائے تمہارے لیے |
| النُّجُوْمَ لِتَهْتَدُوْا بِهَا | ستارے تاکہ تم راہ پاؤ ان کے ذریعے |
| فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَ الْبَحْرِ ؕ | خشکی اور سمندر کے اندھیروں میں |
| قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ | یقیناً ہم نے کھول کھول کر بیان کر دی ہیں آیتیں |
| لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿97﴾ | اس قوم کے لیے (جو) جانتے ہیں۔ ﴿97﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يُخْرِجُ، مُخْرِجُ : خارج، خروج، مخرج۔

الْحَيَّ : حیات، احیائے دین۔

الْاِصْبَاحِ : صبح وشام، صبح کی سیر۔

الَّيْلَ : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔

سَكَنًا : سکون، ساکن، مسکن، سکونت۔

حُسْبَانًا : حساب، محاسبہ، محاسب۔

النُّجُوْمَ : علمِ نجوم، نجومی۔

لِتَهْتَدُوْا : ہدایت، ہادیٔ برحق۔

فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔

ظُلُمٰتِ : ظلمت (اندھیرا)۔

الْبَرِّ : بر وبحر، بری فوج، بری راستے۔

الْبَحْرِ : بحری جہاز، بحریہ، بحری افواج۔

فَصَّلْنَا : مفصل، تفصیل، تفصیلات۔

يَعْلَمُوْنَ، الْعَلِيْمِ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُخْرِجُ | الْحَيَّ ❶ | مِنَ الْمَيِّتِ | وَ مُخْرِجُ ❷ | الْمَيِّتِ |
| وہ نکالتا ہے | زندہ کو | مردے سے | اور وہ نکالنے والا ہے | مردے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الْحَيِّ | ذٰلِكُمُ ❸ | اللّٰهُ | فَاَنّٰى | تُؤْفَكُوْنَ ❹ (95) |
| زندہ سے | یہ | اللہ ہے | تو کہاں | تم سب پھیرے جاتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَالِقُ ❺ | الْاِصْبَاحِ ج | وَ جَعَلَ | الَّيْلَ ❶ | سَكَنًا |
| پھاڑ نکالنے والا ہے | صبح کی روشنی | اور اس نے بنایا | رات کو | سکون (کیلئے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ الشَّمْسَ | وَ الْقَمَرَ | حُسْبَانًا ط | ذٰلِكَ ❸ | تَقْدِيْرُ | الْعَزِيْزِ ❻ |
| اور سورج | اور چاندکو | حساب کرنے کیلئے | یہ | اندازہ ہے | خوب غالب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْعَلِيْمِ ❻ (96) | وَ هُوَ | الَّذِيْ | جَعَلَ | لَكُمُ |
| بہت علم والے کا | اور وہی ہے | جس نے | بنائے | تمہارے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| النُّجُوْمَ | لِتَهْتَدُوْا | بِهَا | فِيْ ظُلُمٰتِ ❼ الْبَرِّ | وَ الْبَحْرِ ط |
| ستارے | تاکہ تم سب راہ پاؤ | انکے ذریعے | خشکی کے اندھیروں میں | اور سمندر کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَدْ | فَصَّلْنَا | الْاٰيٰتِ ❼ | لِقَوْمٍ | يَّعْلَمُوْنَ (97) |
| یقیناً | ہم نے کھول کر بیان کردی ہیں | آیتیں | اس قوم کے لیے | (جو) وہ سب جانتے ہیں |

## ضروری وضاحت

❶ فعل کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❷ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کام کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے جن کو مخاطب کیا جارہا ہو وہ اگر دو سے زیادہ مذکر ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے اور معنی میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ❹ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ ات مؤنث کی علامت ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ | اور وہی ہے جس نے پیدا کیا تمھیں ایک جان سے |
| فَمُسْتَقَرٌّ وَّ مُسْتَوْدَعٌ ؕ | پھر (تمہارے) ٹھہرنے کی جگہ ہے اور ایک سونپے جانے کی |
| قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ | یقیناً ہم نے کھول کھول کر بیان کر دی ہیں آیتیں |
| لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ ﴿98﴾ | اس قوم کے لیے جو سمجھتے ہیں۔ ﴿98﴾ |
| وَ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ | اور وہی ہے جس نے اتارا آسمان سے پانی |
| فَاَخْرَجْنَا بِهٖ نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ | تو ہم نے نکالا اس کے ذریعے ہر قسم کی نباتات |
| فَاَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا | پھر ہم نے نکال دی اس سے سبز (شاخ) |
| نُّخْرِجُ مِنْهُ | (پھر) ہم نکالتے ہیں اس سے |
| حَبًّا مُّتَرَاكِبًا ۚ | دانے ایک دوسرے سے جڑے ہوئے |
| وَ مِنَ النَّخْلِ مِنْ طَلْعِهَا | اور کھجور کے درختوں سے اس کے گابھے سے |
| قِنْوَانٌ دَانِيَةٌ وَّ جَنّٰتٍ مِّنْ اَعْنَابٍ | گچھے ہیں جھکے ہوئے اور باغات ہیں انگوروں سے |
| وَّ الزَّيْتُوْنَ وَ الرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا | اور زیتون اور انار (جو) ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہیں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَنْشَاَكُمْ : انشاء، نشوونما، انشاء پردازی۔ | السَّمَآءِ : ارض وسماء، کتب ساویہ۔ |
| نَّفْسٍ : نفس، نفسا نفسی، نظام تنفس۔ | فَاَخْرَجْنَا، نُّخْرِجُ : خارج، خروج، اخراج۔ |
| فَمُسْتَقَرٌّ : قرار، استقرار۔ | مُّتَرَاكِبًا : ترکیب، مرکب، مرکبات۔ |
| مُسْتَوْدَعٌ : حجۃ الوداع، الوادع کرنا، ودیعت۔ | نَبَاتَ : نباتات (جڑی بوٹیاں۔) |
| فَصَّلْنَا : مفصل، تفصیل، تفصیلات۔ | خَضِرًا : گنبد خضریٰ (سبز۔) |
| يَّفْقَهُوْنَ : فقیہ، فقاہت، فقہ۔ | النَّخْلِ : نخلستان (کھجوروں والا علاقہ۔) |
| اَنْزَلَ : نازل، نزول، شان نزول، منزل من اللہ۔ | مُشْتَبِهًا : مشابہ، متشابہ، مشابہت (ملتا جلتا۔) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ هُوَ | الَّذِیْٓ | اَنْشَاَ كُمْ ❶ | مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ❷ |
| اور وہی ہے | جس نے | پیدا کیا تمہیں | ایک جان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمُسْتَقَرٌّ | وَّ مُسْتَوْدَعٌ ؕ | قَدْ ❸ | فَصَّلْنَا ❹ | الْاٰیٰتِ ❺ |
| پھر ٹھہرنے کی جگہ ہے | اور ایک سونپے جانے کی | یقیناً | ہم نے کھول کر بیان کر دی ہیں | آیتیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِقَوْمٍ | یَّفْقَهُوْنَ (98) | وَ هُوَ | الَّذِیْٓ | اَنْزَلَ ❻ | مِنَ السَّمَآءِ |
| اس قوم کے لیے | (جو) وہ سب سمجھتے ہیں | اور وہی ہے | جس نے | اتارا | آسمان سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَآءً ۚ | فَاَخْرَجْنَا ❹ | بِهٖ | نَبَاتَ | كُلِّ شَیْءٍ | فَاَخْرَجْنَا ❹ |
| پانی | تو ہم نے نکالیں | اس کے ذریعے | نباتات | ہر قسم کی | پھر ہم نے نکالی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْهُ ❼ | خَضِرًا | نُّخْرِجُ | مِنْهُ ❼ | حَبًّا ❽ | مُّتَرَاكِبًا ۚ |
| اس سے | سبز (شاخ) | ہم نکالتے ہیں | اس سے | دانہ | ایک دوسرے سے جڑے ہوئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ مِنَ النَّخْلِ | مِنْ طَلْعِهَا | قِنْوَانٌ | دَانِیَةٌ ❷ | وَّ |
| اور کھجور کے درختوں سے | اس کے گابھے سے | گچھے ہیں | جھکے ہوئے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَنّٰتٍ ❺ | مِّنْ اَعْنَابٍ | وَّ الزَّیْتُوْنَ | وَ الرُّمَّانَ | مُشْتَبِهًا |
| باغات ہیں | انگوروں سے | اور زیتون | اور انار | ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہیں |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے آخر میں علامت كُمْ ہو تو اس کا ترجمہ تمہیں کرتے ہیں۔ ❷ ة واحد مؤنث کی علامت ہے جس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کی علامت ہے۔ ❹ نَا سے پہلے اگر جزم ہو تو اس نَا کا ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❺ ات اسم کے آخر میں جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ❻ شروع میں اَ معنی میں تبدیلی کے لیے ہے۔ ❼ ہٗ واحد مذکر کی علامت ہے حرف کے ساتھ اس کا ترجمہ اس کیا جاتا ہے۔ ❽ فعل کے بعد آنیوالے اسم کے آخر میں اگر زبر ہو یا دو زبریں ہوں تو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| وَّ غَيْرَ مُتَشَابِهٍ ؕ اُنْظُرُوْٓا | اور نہیں (بھی) ملتے جلتے، دیکھو |
| اِلٰى ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ | اس کے پھل کی طرف جب وہ پھل دیتا ہے |
| وَيَنْعِهٖ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكُمْ | اور اس کے پکنے (کی طرف)، بیشک اس میں |
| لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿99﴾ | یقیناً نشانیاں ہیں اس قوم کے لیے (جو) ایمان رکھتے ہیں ﴿99﴾ |
| وَ جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ الْجِنَّ | اور انہوں نے بنائے اللہ کے شریک جنوں کو، |
| وَ خَلَقَهُمْ وَ خَرَقُوْا | حالانکہ اس نے پیدا کیا ان کو اور انہوں نے گھڑ رکھے ہیں |
| لَهٗ بَنِيْنَ وَ بَنٰتٍۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ سُبْحٰنَهٗ | اسکے بیٹے اور بیٹیاں بغیر علم کے، (حالانکہ) وہ پاک ہے |
| وَ تَعٰلٰى عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿100﴾ ع 12/6/18 | اور بلند ہے ان (باتوں) سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔ ﴿100﴾ |
| بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ | موجد ہے آسمانوں اور زمین کا |
| اَنّٰى يَكُوْنُ لَهٗ وَلَدٌ وَّ لَمْ تَكُنْ | کیسے ہو سکتی ہے اس کی اولاد، حالانکہ نہیں ہے |
| لَّهٗ صَاحِبَةٌ ؕ وَ خَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ ۚ | اس کی بیوی، اور اس نے پیدا کی ہر چیز |
| وَ هُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿101﴾ | اور وہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے۔ ﴿101﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| غَيْرَ : غیر اللہ، دیارِ غیر، بغیر اجازت۔ | عَمَّا (مَا) : ماحول، ماجرا، ماتحت۔ |
| اُنْظُرُوْٓا : نظر، نظارہ، منظر، منظورِ نظر۔ | تَعٰلٰى : اللہ تعالیٰ، عالی مقام، جناب عالی۔ |
| ثَمَرِهٖ، اَثْمَرَ : ثمر، ثمرہ، ثمرات۔ | يَصِفُوْنَ : وصف، اوصاف، موصوف۔ |
| يُّؤْمِنُوْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔ | بَدِيْعُ : بدعت، بدعتی (نئی چیز ایجاد کرنا)۔ |
| شُرَكَآءَ : شریک، شرکاء، مشرک، شراکت۔ | وَلَدٌ : ولد، اولاد، ولادت۔ |
| خَلَقَهُمْ، خَلَقَ : خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔ | صَاحِبَةٌ : صاحب، اصحاب، صحابہ۔ (ساتھی) |
| بَنِيْنَ، بَنٰتٍ : ابن، بنت رسول، متبنیٰ۔ | شَيْءٍ : شے، اشیاء، اشیائے ضرورت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ غَيْرَ مُتَشَابِهٍ ط | اُنْظُرُوْٓا ❶ | اِلٰى ثَمَرِهٖٓ | اِذَآ | اَثْمَرَ |
| اور نہیں (بھی) ملتے جلتے | تم سب دیکھو | اس کے پھل کی طرف | جب | وہ پھل دیتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَنْعِهٖ ط ❷ | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكُمْ ❸ | لَاٰيٰتٍ ❹ | لِّقَوْمٍ |
| اور | اسکے پکنے کی طرف | بیشک | اس میں | یقیناً نشانیاں ہیں | اس قوم کیلئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُّؤْمِنُوْنَ (99) | وَ جَعَلُوْا | لِلّٰهِ شُرَكَآءَ | الْجِنَّ | وَ | خَلَقَهُمْ |
| وہ سب ایمان رکھتے ہیں | اور ان سب نے بنائے | اللہ کے شریک | جنوں کو | حالانکہ | اس نے پیدا کیا انکو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ خَرَقُوْا | لَهٗ بَنِيْنَ ❺ | وَ بَنٰتٍ ❹ | بِغَيْرِ عِلْمٍ ط | سُبْحٰنَهٗ |
| اور ان سب نے گھڑ رکھے ہیں | اس کے بیٹے | اور بیٹیاں | علم کے بغیر | (اور) وہ پاک ہے |

ع 12 6 18

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَعٰلٰى ❻ | عَمَّا | يَصِفُوْنَ (100) ع | بَدِيْعُ | السَّمٰوٰتِ ❹ |
| اور | بہت بلند ہے | ان (باتوں) سے جو | وہ سب بیان کرتے ہیں | موجد ہے | آسمانوں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالْاَرْضِ ط | اَنّٰى | يَكُوْنُ ❼ | لَهٗ وَلَدٌ | وَّ لَمْ | تَكُنْ ❹ | لَّهٗ |
| اور زمین کا | کیسے | ہوسکتی ہے | اس کی اولاد | حالانکہ نہیں | ہے | اس کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صَاحِبَةٌ ط ❹ | وَ خَلَقَ | كُلَّ شَيْءٍ ج | وَ هُوَ | بِكُلِّ شَيْءٍ | عَلِيْمٌ (101) |
| بیوی | اور اس نے پیدا کی | ہر چیز | اور وہ | ہر چیز کو | خوب جاننے والا ہے |

## ضروری وضاحت

❶ شروع میں ا اور آخر میں وْا میں کبھی کام کرنے کے حکم کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ شروع میں یَ یہ اصل لفظ کا حصہ ہے اس کا ترجمہ وہ نہیں ہے۔ ❸ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے جن کو مخاطب کیا جارہا ہو وہ اگر دو سے زیادہ مذکر ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہوجاتا ہے اور معنی میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ❹ ة، تَ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ یْنَ جمع مذکر کی علامت ہے الگ ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ تَ میں مبالغے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ بہت کیا گیا ہے۔ ❼ یہاں علامت یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ | یہ ہے تمہارا رب اللہ، نہیں کوئی معبود مگر وہی |
| خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ فَاعْبُدُوْهُ ۚ | پیدا کرنیوالا ہے ہر چیز کا تو عبادت کرو اسی کی |
| وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ﴿102﴾ | اور وہ ہر چیز پر نگران ہے۔ ﴿102﴾ |
| لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ ۫ | نہیں ادراک کرسکتیں اس کا نگاہیں |
| وَ هُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۚ | اور وہ ادراک کرلیتا ہے نگاہوں کا |
| وَ هُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ﴿103﴾ | اور وہ باریک بین خوب خبردار ہے۔ ﴿103﴾ |
| قَدْ جَآءَكُمْ بَصَآئِرُ | یقیناً آچکی ہیں تمہارے پاس (روشن) دلیلیں |
| مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ فَمَنْ | تمہارے رب کی طرف سے، پس جو (آنکھیں کھول کر) |
| اَبْصَرَ فَلِنَفْسِهٖ ۚ | دیکھ لے تو (اس نے بھلا کیا) اپنے نفس کے لیے |
| وَ مَنْ عَمِيَ فَعَلَيْهَا ؕ | اور جو اندھا بنا رہا تو (اس کا وبال) ہوگا اس پر |
| وَ مَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ ﴿104﴾ | اور نہیں ہوں میں تم پر نگہبان۔ ﴿104﴾ |
| وَ كَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ | اور اسی طرح ہم پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں آیات |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَآ : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | الْخَبِيْرُ : خبر، اخبار، مخبر۔ |
| اِلٰهَ : اللہ، الٰہ العالمین، الوہیت۔ | بَصَآئِرُ، اَبْصَرَ : بصارت، بصیرت، مبصر، تبصرہ۔ |
| خَالِقُ : خالق، مخلوق، خلقت۔ | مِنْ : منجانب، من جملہ، من وعن۔ |
| فَاعْبُدُوْهُ : عبادت، عابد، معبود۔ | فَلِنَفْسِهٖ : نفس، نظام تنفس، نفسانفسی۔ |
| وَّكِيْلٌ : وکیل، وکالت، موکل۔ | فَعَلَيْهَا، عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان۔ |
| تُدْرِكُهُ : ادراک کرنا۔ | بِحَفِيْظٍ : حافظ، حفاظت، محافظ۔ |
| اللَّطِيْفُ : لطف، لطیف، لطافت۔ | نُصَرِّفُ : صَرفِ نظر کرنا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمُ اللّٰهُ ❶ | رَبُّكُمْ ج | لَآ اِلٰهَ ❷ | اِلَّا هُوَ ج | خَالِقُ ❸ |
| یہ ہے اللہ | تمہارا رب | کوئی نہیں معبود | مگر وہی | پیدا کرنیوالا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كُلِّ شَيْءٍ | فَاعْبُدُوْهُ ❹ ج | وَ هُوَ | عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ |
| ہر چیز کا | تو تم سب عبادت کرو اسی کی | اور وہ | ہر چیز پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّكِيْلٌ (102) | لَا تُدْرِكُهُ ❺ | الْاَبْصَارُ ز | وَ | هُوَ يُدْرِكُ ❻ |
| نگران ہے | نہیں ادراک کر سکتیں اس کا | نگاہیں | اور | وہ ادراک کر لیتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْاَبْصَارَ ج | وَ | هُوَ اللَّطِيْفُ ❼ | الْخَبِيْرُ ❼ (103) | قَدْ |
| نگاہوں کا | اور | وہ بہت باریک بین | خوب خبردار ہے | یقیناً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَآءَكُمْ | بَصَآئِرُ | مِنْ رَّبِّكُمْ ج | فَمَنْ | اَبْصَرَ |
| آ چکی ہیں تمہارے پاس | (روشن) دلیلیں | تمہارے رب کی طرف سے | پس جو | دیکھ لے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلِنَفْسِهٖ ج | وَمَنْ | عَمِيَ | فَعَلَيْهَا ط | وَ مَآ | اَنَا |
| تو اس نے اپنے نفس کیلئے کیا | اور جو | اندھا بنا رہا | تو اس پر وبال ہوگا اس کا | اور نہیں ہوں | میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمْ | بِحَفِيْظٍ ❽ (104) | وَكَذٰلِكَ | نُصَرِّفُ | الْاٰيٰتِ |
| تم پر | نگہبان | اور اسی طرح | ہم پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں | آیات |

## ضروری وضاحت

❶ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے جن کو مخاطب کیا جا رہا ہو وہ اگر دو سے زیادہ مذکر ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے اور معنی میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ❷ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس لَا کا ترجمہ کوئی نہیں کرتے ہیں۔ ❸ اس سانچے میں ڈھلے اسم میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ وا کے ساتھ کوئی اور علامت آئے تو اس کا ا گرا دیا جاتا ہے۔ ❺ تُ مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ هُوَ اور يُ دونوں کا ترجمہ وہ ہے۔ ❼ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ لِيَقُوْلُوْا دَرَسْتَ | اور تاکہ وہ (کافر یہ نہ) کہیں تم نے سیکھ لیا ہے (کسی سے) |
| وَ لِنُبَيِّنَهٗ | اور تاکہ ہم خوب واضح کر دیں اسے |
| لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ 105 | اس قوم کیلئے (جو) علم رکھتے ہیں۔ 105 |
| اِتَّبِعْ مَاۤ اُوْحِيَ اِلَيْكَ | آپ پیروی کریں جو وحی کی گئی ہے آپ کی طرف |
| مِنْ رَّبِّكَ ۚ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ | آپ کے رب کی طرف سے، نہیں کوئی معبود مگر وہی |
| وَ اَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ 106 | اور منہ پھیر لیجیے مشرکوں سے۔ 106 |
| وَ لَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَاۤ اَشْرَكُوْا ؕ | اور اگر اللہ چاہتا (تو یہ لوگ) شرک نہ کرتے |
| وَ مَا جَعَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ۚ | اور نہیں ہم نے بنایا آپ کو ان پر نگران، |
| وَ مَاۤ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ 107 | اور نہ ہیں آپ ان پر نگہبان۔ 107 |
| وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | اور نہ بُرا کہو (ان کو) جنہیں یہ پکارتے ہیں اللہ کے سوا |
| فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًۢا | تو (کہیں) یہ بُرا (نہ) کہہ بیٹھیں اللہ کو زیادتی کرتے ہوئے |
| بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ كَذٰلِكَ زَيَّنَّا | نادانی میں، اسی طرح ہم نے مزین کر دیا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لِيَقُوْلُوْا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الْمُشْرِكِيْنَ، اَشْرَكُوْا : شرک، شریک، مشرک۔ |
| دَرَسْتَ : درس وتدریس، مدرس۔ | شَآءَ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| لِنُبَيِّنَهٗ : بیان، مبینہ طور پر، بین دلیل۔ | حَفِيْظًا : حفاظت، محافظ، حافظ۔ |
| اِتَّبِعْ : اتباع، متبع سنت، تابع فرماں۔ | بِوَكِيْلٍ : وکیل، وکالت، موکل۔ |
| اُوْحِيَ : وحی، وحی متلوّ، وحیٔ الٰہی۔ | يَدْعُوْنَ : دعا، دعوت، داعی، مدعو۔ |
| اِلَيْكَ : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ | فَيَسُبُّوا : سَبُّ وشتم کرنا۔ (بُرا بھلا کہنا) |
| اَعْرِضْ : اعراض کرنا۔ (منہ موڑنا) | زَيَّنَّا : زینت، تزئین، مزین۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِيَقُوْلُوْا❶ | دَرَسْتَ | وَ | لِنُبَيِّنَهٗ❶ | لِقَوْمٍ |
| اور | تا کہ وہ سب کہیں | تم نے سیکھ لیا ہے | اور | تا کہ ہم خوب واضح کر دیں اسے | اس قوم کیلئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّعْلَمُوْنَ (105) | اِتَّبِعْ | مَآ | اُوْحِيَ | اِلَيْكَ |
| (جو) وہ سب علم رکھتے ہیں | آپ پیروی کریں | جو | وحی کی گئی ہے | آپ کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ رَّبِّكَ ج | لَآ اِلٰهَ | اِلَّا هُوَ ج | وَ اَعْرِضْ❷ | عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ (106) |
| آپکے رب کی طرف سے | نہیں کوئی معبود | مگر وہی | اور منہ پھیر لیجیے | مشرکوں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَوْ | شَآءَ اللّٰهُ❸ | مَآ اَشْرَكُوْا ط | وَ مَا | جَعَلْنٰكَ | عَلَيْهِمْ |
| اور اگر | اللہ چاہتا | نہ وہ سب شرک کرتے | اور نہیں | ہم نے بنایا آپ کو | ان پر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حَفِيْظًا ج | وَ مَآ❹ | اَنْتَ | عَلَيْهِمْ | بِوَكِيْلٍ❹ (107) | وَ | لَا تَسُبُّوا❺ |
| نگران | اور نہ | آپ | ان پر | نگہبان ہیں | اور | نہ تم سب برا کہو (ان کو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَدْعُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ❻ | فَيَسُبُّوا |
| جنہیں | وہ سب پکارتے ہیں | اللہ کے سوا | تو (کہیں) وہ سب برا (نہ) کہہ بیٹھیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهَ | عَدْوًا | بِغَيْرِ عِلْمٍ❼ ط | كَذٰلِكَ | زَيَّنَّا |
| اللہ کو | زیادتی کرتے ہوئے | بغیر علم کے | اسی طرح | ہم نے مزین کر دیا |

### ضروری وضاحت

❶ اگر فعل کے شروع میں علامت لِ ہو تو اس کا ترجمہ تا کہ کیا جاتا ہے۔❷ شروع میں ا اور آخر میں جزم ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❸ فعل کے بعد اسم کے آخر میں اگر پیش ہو تو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔❹ مَا کے بعد اسی جملے میں بِ ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔❺ لَا کے بعد فعل کے آخر میں اگر وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔
❻ دُوْنَ سے پہلے لفظ مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔❼ علامت بِ کے الگ رنگ میں ترجمے کی ضرورت نہیں۔

لِكُلِّ اُمَّةٍ عَمَلَهُمْ ۪
ہر فرقے کے لیے ان کے عمل کو

ثُمَّ اِلٰى رَبِّهِمْ مَّرْجِعُهُمْ
پھر اپنے رب کی طرف ان کا لوٹنا ہے

فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿108﴾
تو وہ خبر دیگا انہیں اسکی جو تھے وہ عمل کرتے۔ ﴿108﴾

وَ اَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ
اور انہوں نے قسمیں کھائیں اللہ کی پکا کر کے

اَيْمَانِهِمْ لَئِنْ جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ
اپنی قسموں کو، البتہ اگر آئے ان کے پاس کوئی نشانی

لَّيُؤْمِنُنَّ بِهَا ؕ
(تو) ضرور بضرور وہ ایمان لے آئیں گے اس پر

قُلْ اِنَّمَا الْاٰيٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ
آپ کہہ دیجیے بیشک نشانیاں (تو) اللہ ہی کے پاس ہیں

وَ مَا يُشْعِرُكُمْ ۙ اَنَّهَآ اِذَا
اور (مؤمنو!) آپ کیا جانیں کہ بیشک جب وہ (نشانیاں)

جَآءَتْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿109﴾
آ بھی جائیں (پھر بھی) یہ ایمان نہ لائیں گے۔ ﴿109﴾

وَ نُقَلِّبُ اَفْـِٕدَتَهُمْ وَ اَبْصَارَهُمْ
اور ہم پھیر دیں گے انکے دلوں کو اور انکی آنکھوں کو

كَمَا لَمْ يُؤْمِنُوْا بِهٖٓ اَوَّلَ مَرَّةٍ
جس طرح نہیں یہ ایمان لائے اس (قرآن) پر پہلی مرتبہ

وَّ نَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿110﴾ ع 13 10 19
اور ہم چھوڑ دیں گے انہیں (کہ) اپنی سرکشی میں بھٹکتے رہیں ﴿110﴾

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

لِكُلِّ : کل کائنات، کل نمبر، کل جہان۔
اِلٰى : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔
مَّرْجِعُهُمْ : راجع، رجوع، رجعت پسند۔
فَيُنَبِّئُهُمْ : نبی، انبیائے کرام۔
يَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔
اَقْسَمُوْا : قسم، قسمیں کھانا۔
جَهْدَ : جہدِ مسلسل، جدوجہد۔

لَيُؤْمِنُنَّ، يُؤْمِنُوْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔
قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
عِنْدَ : عند اللہ ماجور ہوں، عند الطلب۔
يُشْعِرُكُمْ : شعور، لاشعوری۔
نُقَلِّبُ : انقلاب، انقلابی اقدامات۔
اَبْصَارَهُمْ : بصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔
طُغْيَانِهِمْ : طغیانی، طاغوت۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِكُلِّ اُمَّةٍ ❶ | عَمَلَهُمْ ❷ ص | ثُمَّ | اِلٰى رَبِّهِمْ ❷ | مَّرْجِعُهُمْ ❷ |
| ہر فرقے کے لیے | ان کے عمل کو | پھر | اپنے رب کی طرف | ان کا لوٹنا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَيُنَبِّئُهُمْ ❷ | بِمَا | كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ❸ (108) | وَ اَقْسَمُوْا |
| تو وہ بتائے گا انہیں | (اس) کا جو | وہ سب عمل کرتے تھے | اور ان سب نے قسمیں کھائیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاللّٰهِ | جَهْدَ | اَيْمَانِهِمْ ❷ | لَئِنْ | جَآءَتْهُمْ ❹ | اٰيَةٌ ❶ ❺ |
| اللہ کی | پکا کر کے | اپنی قسموں کو | البتہ اگر | آئے ان کے پاس | کوئی نشانی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّيُؤْمِنُنَّ ❻ | بِهَا ط | قُلْ | اِنَّمَا الْاٰيٰتُ ❶ | عِنْدَ اللّٰهِ |
| ضرور بالضرور وہ ایمان لے آئیں گے | اس پر | کہہ دیجیے | درحقیقت نشانیاں | اللہ کے پاس ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ مَا | يُشْعِرُكُمْ ❼ لا | اَنَّهَآ | اِذَا جَآءَتْ ❹ | لَا يُؤْمِنُوْنَ (109) |
| اور کیا چیز | معلوم کرواتی ہے تمہیں | کہ بیشک وہ (نشانیاں) | جب آ جائیں (پھر بھی) | نہ وہ سب ایمان لائیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ نُقَلِّبُ | اَفْئِدَتَهُمْ ❷ | وَ اَبْصَارَهُمْ ❷ | كَمَا | لَمْ يُؤْمِنُوْا |
| اور ہم پھیر دیں گے | انکے دلوں کو | اور انکی آنکھوں کو | جس طرح | نہیں وہ سب ایمان لائے |

13 ع 10 19

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهٖٓ | اَوَّلَ مَرَّةٍ ❶ | وَّ نَذَرُهُمْ ❷ | فِيْ طُغْيَانِهِمْ ❷ | يَعْمَهُوْنَ (110) |
| اس (قرآن) پر | پہلی مرتبہ | اور ہم چھوڑ دیں گے انہیں (کہ) | یہ اپنی سرکشی میں | وہ سب بھٹکتے رہیں |

**ضروری وضاحت**

❶ ۃ اور ات اسم کے ساتھ مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ هُمْ یا هِمْ اگر اسم کے ساتھ ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ❸ وْا اور وْنَ دونوں کا ترجمہ سب کیا گیا ہے۔ ❹ تْ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ تنوین میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔ ❻ شروع میں لَ اور آخر میں نَّ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ❼ یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

# تعارف ومقاصد "بیت القرآن"

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔ جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورة القمر آیت 17

"اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟"

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔ اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے "بیت القرآن" کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: "بیت القرآن" لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ [سورۃ القمر ۱۷]

"اور یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کیلئے تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟"

تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے

ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مِصباح القرآن

﴿ وَلَوْ اَنَّنَا ⑧ ﴾

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر





بیت القرآن

لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿ وَلَوۡ اَنَّنَا ﴾ پارہ نمبر 8 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| نظر ثانی | عبداللطیف حلیم |
| کمپوزنگ وڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، حافظ سعید عمران |
| ایڈیشن اول | جون 2007 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 35 روپے |

## برائے رابطہ ہیڈ آفس

### بَیۡتُ الۡقُرۡآن

پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔
فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115
فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111
ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org
ای میل info@bait-ul-quran.org

## سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

### کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔
فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

### فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔
فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887

## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ ''بیت القرآن'' اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب پرنٹ شدہ ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

2. ''بیت القرآن'' کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ ''بیت القرآن'' کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہو سکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاءاللہ العزیز۔

محمد مستمر خان
رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حرفِ اوّل

قرآن مجید وحی الٰہی واحد نسخہ اور نمونہ ہے جو آج انسانیت کے پاس اسی زبان میں اور اسی متن کے ساتھ محفوظ ہے جو لوحِ محفوظ سے جبریل امینؑ کے ذریعے محمد رسولُ اللہ ﷺ کو عطا کیا گیا۔ یہ کتابِ ہدایت ہے جو صاحب تقویٰ لوگوں کے لئے تزکیۂ نفس، طمانیتِ قلب اور تطہیرِ دماغ کا فریضہ انجام دیتی ہے۔ قرآن مجید کا دعویٰ ہے کہ اسے آسان بنا کر پیش کیا گیا ہے تا کہ اس میں غور و فکر آسان ہو اور راہ عمل ہر ایک طالبِ ہدایت پر واضح ہو جائے۔

قرآن فہمی کے معلمِ اوّل تو خود محمد رسولُ اللہ ﷺ ہیں۔ مگر آپ کے درسِ قرآن کے فیض یافتگان نے پھر اس علمُ الوحی کو چہار دانگ عالم میں اس طرح پھیلا دیا کہ پہلی صدی ہجری کے اختتام تک قرآن مجید کے فہم و تدبر کے متعدد مراکز 65 لاکھ مربع میل کے ممالک اور خطوں کے باسیوں میں اپنی خدمات پیش کر رہے تھے۔ قرآنی علوم و فنون کا ایک ارتقائی سلسلہ ہے جو کہ گزشتہ چودہ صدیوں سے جاری ہے اور ان کی جوئے رواں دلوں اور دماغوں کی سرزمین کو سیراب کرتی ہوئی ایمان و عمل کے گل و گلزار کی شادابیاں پیش کر رہی ہے۔

پاکستان کی سرزمین بھی کتاب و سنت کی تعلیمات کے نفاذ کے لئے ایک عملی ماڈل کے طور پر حاصل کی گئی، مگر یہاں قرآن فہمی کے لئے وہ تگ و دو نہ ہو سکی جس کی عملاً ضرورت تھی، اس صورت حال کے پیش نظر یہاں ترجمہ قرآن اور قرآن فہمی کے مختلف مراکز قائم ہوئے، جن میں سے ایک مؤقر اور مؤثر ادارہ "بیت القرآن" بھی ہے۔ اس ادارے کے روحِ رواں محترم عبدالرحمٰن طاہر ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان اور سائنٹیفک انداز میں سکھانے اور پڑھانے کا ایک خصوصی ملکہ عطا فرمایا ہے، ان کی اس کوشش کے دو رنگ اور پیرائے ہمارے سامنے ہیں: ایک "مفتاح القرآن" کی شکل میں جب کہ دوسرا "مصباح القرآن" کے رنگ میں موجود ہے۔

فہم قرآن اور ترجمہ قرآن کے لحاظ سے ایک اسلوب مختلف الفاظ کو مختلف رنگوں کے حوالے سے پیش کر کے پھر انہیں رنگوں میں ان کے معانی اور مطالب کو بیان کرنے کا ہے۔ مصنف موصوف نے بڑی مہارت اور علمی چابک دستی سے ان رنگوں کا سائنٹیفک استعمال کیا ہے۔ مجھے ان کے اس تجزیے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کے 65 فیصد الفاظ کو ہم اپنی روزمرّہ زبان اردو میں استعمال کرتے ہیں۔ 20 فیصد وہ الفاظ ہیں جو قرآن مجید میں بہت تکرار سے استعمال ہوئے ہیں، یوں صرف 15 فیصد الفاظ ایسے رہ جاتے ہیں، جن پر خصوصی غور و فکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔

پروفیسر صاحب موصوف نے اپنے مفتاح والے منصوبے میں ان الفاظ کو بالترتیب مختلف رنگوں میں پیش کر کے ان کو سمجھنے میں آسانی کی راہ پیدا کی ہے۔

"مصباح القرآن" ترجمہ قرآن میں یقیناً ایک نئے اور مفید اسلوب سے آراستہ ہے یہ کوشش قرآنی مطالب کو عام کرنے اور ایک طالبِ قرآن کو اس کے معانی و مفہوم سے آشنا کرنے کی کامیاب کوشش ہے۔ مصباح میں ترجمہ قرآن کا جو اسلوب اختیار کیا گیا ہے، اس میں روزمرّہ زندگی میں اردو زبان میں استعمال ہونے والے 65 فیصد الفاظ کو سیاہ رنگ میں پیش کیا گیا ہے، تکرار کے ساتھ استعمال ہونے والے 20 فیصد الفاظ کو نیلا اور 15 فیصد دوسرے اہم الفاظ کو سرخ رنگ میں پیش کر کے ان کے فہم کے الگ الگ دائرے متعیّن کر دیئے ہیں تاکہ ایک استاد یا طالبِ قرآن اِن کی مدد سے ان کا خصوصی فہم حاصل کر لے، یوں اس صفحے کے مقابل صفحہ پر پھر انہی تین رنگوں میں تقسیم الفاظ قرآن کے معانی کو بھی "مفتاح" کے اصولوں کے مطابق انہی رنگوں میں قواعد کی تقسیم اور جوڑ توڑ کے پیرائے میں یوں درج کیا گیا ہے کہ کسی آیت شریفہ کا کوئی لفظ یا اِن لفظوں کے مزید کسی گرامر میں منقسم حصے کی تعیین، تشریح اور تفہیم بہت واضح، آسان، عام فہم اور دلچسپ ہو گئی ہے۔ میرے نزدیک انسانی ذہن کو گرامر کی گراں بار اصطلاحات میں الجھانے اور ان کی تعلیم کے ادق اور پیچیدہ اسلوب کی بجائے یہ ایک آسان اور سلیس طریق ہے جسے انسانی نفسیات کے مطلوبہ اسلوب کے مطابق پیش کر دیا گیا ہے۔

میں برادرِ عزیز پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر صاحب کی اس قرآنی کاوش کو ایک مفید اور انقلابی کوشش سمجھتا ہوں مجھے یقین ہے کہ "مصباح القرآن" کے اس نظام اور پروگرام کے ذریعے اردو خواں دنیا میں فہمِ قرآن کی ایک ایسی تحریک پیدا ہو گی جو عامتہ المسلمین میں عمل و تقویٰ اور صلاح و فلاح کا ایک نیا زاویہ فکر پیدا کرے گی۔ اہل خیر سے توقع ہے کہ وہ اس علمی اور قرآنی اسلوب کی سرپرستی اور تعاون میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیں گے اور دین و دنیا کے حسنات کو حاصل کریں گے، اللہ تعالیٰ اس کاوش کی حفاظت فرمائے اور اس کی قبولیت اور افادیت کی راہیں ہموار فرمائے۔ آمین!

پروفیسر عبدالجبار شاکر

ڈائریکٹر: بیت الحکمت، لاہور، پاکستان

ڈپٹی ڈائریکٹر: الدعوۃ اکیڈمی، بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی، اسلام آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# عرض مرتب

جنوری 1998ء کی بات ہے کہ "قرآن انسٹی ٹیوٹ سوسائٹی" کے زیر اہتمام گلبرگ لاہور میں مجھے قرآن فہمی کی کلاس لینے کا موقع ملا اور وہاں عربی گرامر پڑھانے کی ذمہ داری تفویض کی گئی، پڑھنے والوں میں ڈاکٹرز، انجینئرز، وکلاء، سرکاری محکموں کے آفیسرز، مختلف دفاتر میں کام کرنے والے اور طلبہ شامل تھے، ان میں عمر رسیدہ اصحاب بھی تھے اور نوجوان بھی، میری کوشش ہوتی کہ گرامر کو اس کی پیچیدگیوں سے دور کر کے آسان اور دلچسپ بنا کر پیش کیا جائے، اس کے باوجود لوگ کچھ عرصہ تو باقاعدگی سے حاضر رہتے، لیکن جب مشکل قواعد کا سلسلہ شروع ہوجاتا تو ایک ایک کر کے کم ہونے لگتے، ادھر میری خواہش یہ ہوتی کہ جو شخص قرآن فہمی کیلئے میری کلاس میں آیا ہے وہ کورس مکمل کر کے ہی جائے۔ اس احساس نے مجھے مسلسل غور و فکر کرنے پر مجبور کئے رکھا کہ قرآن فہمی کا ایسا طریقہ اختیار کیا جائے کہ لوگ آخر تک کلاس میں دلچسپی سے شریک رہیں۔

آخر کار اللہ کے فضل و کرم سے مئی 1999ء میں میں نے گرامر کے ساتھ علامتوں کی مدد سے ترجمۂ قرآن پڑھانے کا ایک سلسلہ شروع کیا، میں وائٹ بورڈ پر قرآنی آیات تحریر کر کے اس کے الفاظ میں موجود گرامر کی علامتوں کی وضاحت کرتا اور الفاظ کو جوڑ توڑ کے ذریعے خوب واضح کر دیتا کہ قرآن کے الفاظ تین اقسام پر مشتمل ہیں۔ اکثر الفاظ ہم روزمرہ زندگی میں استعمال کرتے ہیں، اور کچھ الفاظ بار بار استعمال ہونے کی وجہ سے یاد ہوجاتے ہیں اور بہت کم الفاظ ہیں جو نئے ہیں اور انہیں یاد کرنے کی ضرورت ہے اور اس کے بعد ان تینوں قسموں کے الفاظ کی شناخت کراتا، الحمد للہ اس طریقۂ تدریس میں طلبہ نے خوب دلچسپی کا اظہار کیا۔

2001ء کے وسط میں انہی طلبہ میں سے ایک صاحب خیر طالب علم نے مجھے یہ مشورہ دیا کہ آپ جس طریقے سے ہمیں ترجمۂ قرآن پڑھاتے ہیں، اسے کتابی شکل میں پیش کیا جائے تا کہ وہ عام لوگ بھی اس سے مستفید ہوسکیں جو آپ کی کلاس میں حاضر نہیں ہوسکتے، یا دوسرے شہروں میں رہتے ہیں۔ انہوں نے اظہار

کیا کہ اس مقصد کیلئے میں ہر قسم کے تعاون کیلئے تیار ہوں، چنانچہ میرے اظہار آمادگی پر انہوں نے فوراً ایک کمپیوٹر اور ایک پرنٹر مہیا کر دیا، اس کیلئے ایک کمپوزر کی خدمات بھی حاصل کر لیں اور اپنے آفس میں ایک کمرہ اس کام کیلئے مخصوص کر دیا، اسی دوران قرآن حکیم کی اشاعت اور خدمت کی غرض سے "بیت القرآن" کی داغ بیل ڈال دی گئی۔

میں نے کام کا باقاعدہ آغاز کر دیا، اس سلسلے میں سب سے پہلے گرامر کی علامتوں کے گروپ بنا کر 36 اسباق پر مشتمل ایک کتاب ترتیب دی جو "مفتاح القرآن" کے نام سے چھپ کر منظرِ عام پر آ چکی ہے، اس کے علاوہ ایک ایسا ترجمۂ قرآن ترتیب دینا بھی شروع کیا جس میں اِن علامات کا عملی انطباق موجود ہو۔

الحمدللہ اس سلسلے کے آٹھویں پارے کا یہ پہلا ایڈیشن ہے جو آپ حضرات کے ہاتھوں میں ہے اسکی پروف ریڈنگ کے تقریباً آٹھ مراحل طے کئے گئے ہیں، ہم نے پوری کوشش کی ہے کہ اس میں کوئی غلطی نہ رہنے پائے، تاہم انسان غلطیوں سے مبرا ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا کیونکہ کوتاہیوں سے مبرا ذات تو اللہ تعالیٰ ہی کی ہے۔

آئندہ صفحہ پر اس ترجمۂ قرآن "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ بتا دیا گیا ہے، اگر اس طریقے کو پیش نظر رکھ کر استفادہ کیا جائے تو ان شاء اللہ نتائج حوصلہ افزا نکلیں گے۔

آخر میں استفادہ کرنے والے تمام احباب سے درخواست ہے کہ وہ میرے، میرے والدین، میرے اساتذہ، اہل خانہ اور اس کارِ خیر میں تعاون کرنے والے تمام لوگوں کے لیے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ سب کو اجر و مغفرت سے نوازے۔ آمین یا رب العالمین!

عبدالرحمٰن طاہر

فاضل اسلامیہ یونیورسٹی مدینہ منورہ

مبعوث: وزارة الشؤون الإسلامية والأوقاف والدّعوة والإرشاد، السعودية

استاد: انسٹیٹیوٹ آف ایجوکیشن اینڈ ریسرچ پنجاب یونیورسٹی قائداعظم کیمپس لاہور، پاکستان

# ''مصباح القرآن'' سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر ''مصباح القرآن'' میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم و بیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کر دی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکر مندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ ''مفتاح القرآن'' میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کر لئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کر لیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کر دی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات ''مفتاح القرآن'' میں بیان کی جا چکی ہیں، اگر ''مصباح القرآن'' کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جا سکتی ہے۔

الجزء 8

| | |
|---|---|
| وَ لَوْ اَنَّنَا نَزَّلْنَآ اِلَيْهِمُ الْمَلٰٓىٕكَةَ | اور اگر یقیناً ہم نازل کرتے اُن کی طرف فرشتے |
| وَ كَلَّمَهُمُ الْمَوْتٰى وَ حَشَرْنَا | اور کلام کرتے اُن سے مردے اور ہم اکٹھا کر دیتے |
| عَلَيْهِمْ كُلَّ شَیْءٍ قُبُلًا مَّا كَانُوْا | اُن پر ہر چیز کو سامنے لا کر (پھر بھی) نہیں تھے |
| لِيُؤْمِنُوْٓا اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ | کہ وہ ایمان لاتے مگر یہ کہ اللہ چاہتا |
| وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ يَجْهَلُوْنَ ﴿111﴾ | اور لیکن اُن کے اکثر جہالت سے کام لیتے ہیں۔ ﴿111﴾ |
| وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِیٍّ عَدُوًّا | اور اسی طرح ہم نے بنا دیا ہر نبی کے لیے دشمن |
| شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ وَ الْجِنِّ | شیطانوں کو انسانوں اور جنوں میں سے |
| يُوْحِیْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ | دل میں ڈالتے ہیں اُن میں سے بعض بعض کی طرف |
| زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا ؕ | ملمع کی ہوئی بات دھوکہ دینے کے لیے |
| وَ لَوْ شَآءَ رَبُّكَ مَا فَعَلُوْهُ | اور اگر چاہتا آپ کا رب (تو) نہ وہ کرتے اسے |
| فَذَرْهُمْ وَ مَا يَفْتَرُوْنَ ﴿112﴾ | پس چھوڑ دو انہیں اور جو وہ جھوٹ گھڑتے ہیں۔ ﴿112﴾ |
| وَ لِتَصْغٰۤى اِلَيْهِ اَفْـِٕدَةُ | اور تا کہ مائل ہو جائیں اُس کی طرف دل |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نَزَّلْنَآ | نازل، نزول، منزّل من اللہ۔ | يَّشَآءَ | مشیتِ الٰہی، ان شاء اللہ، ماشاء اللہ۔ |
| اِلَيْهِمُ | الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ، مرسل الیہ۔ | يَجْهَلُوْنَ | جاہل، مجہول، جہالت۔ |
| الْمَلٰٓىٕكَةَ | ملائکہ، ملک الموت۔ | لِكُلِّ | کل نمبر، کل جہان، کلی طور پر / لہٰذا۔ |
| كَلَّمَهُمُ | کلمہ، کلام، تکلم، کلمات۔ | عَدُوًّا | بغض وعداوت، اعداء۔ |
| حَشَرْنَا | حشر، میدان محشر۔ | يُوْحِیْ | وحیٔ الٰہی، وحی متلوّ۔ |
| شَیْءٍ | شے، اشیاء، اشیائے ضرورت۔ | الْقَوْلِ | قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ |
| لِيُؤْمِنُوْٓا | امن، ایمان، مؤمن۔ | غُرُوْرًا | غرور، مغرور (تکبر کرنیوالا دھوکے میں ہوتا ہے) |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَوْ | اَنَّنَا نَزَّلْنَآ ❶ | اِلَيْهِمُ | الْمَلٰٓئِكَةَ ❷ | وَ كَلَّمَهُمُ | الْمَوْتٰى |
| اور اگر | یقیناً ہم نازل کرتے | اُن کی طرف | فرشتے | اور کلام کرتے اُن سے | مردے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ حَشَرْنَا | عَلَيْهِمْ | كُلَّ شَيْءٍ | قُبُلًا | مَّا | كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْٓا ❸ |
| اور ہم اکٹھا کردیتے | اُن پر | ہر چیز کو | سامنے | نہیں | تھے وہ سب کہ ایمان لاتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ اَنْ | يَّشَآءَ اللّٰهُ ❹ | وَ لٰكِنَّ | اَكْثَرَهُمْ | يَجْهَلُوْنَ ❹ (111) |
| مگر یہ کہ | اللہ چاہتا | اور لیکن | اُنکے اکثر | سب جہالت سے کام لیتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ كَذٰلِكَ | جَعَلْنَا | لِكُلِّ نَبِيٍّ | عَدُوًّا شَيٰطِيْنَ ❺ | الْاِنْسِ | وَ الْجِنِّ |
| اور اسی طرح | ہم نے بنایا | ہر نبی کے لیے | شیطانوں کو دشمن | آدمیوں | اور جنوں (میں سے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُوْحِيْ ❹ | بَعْضُهُمْ | اِلٰى بَعْضٍ | زُخْرُفَ الْقَوْلِ | غُرُوْرًا ؕ |
| دل میں ڈالتے ہیں | اُن میں سے بعض | بعض کی طرف | ملمع کی ہوئی بات | دھوکہ (دینے کے لیے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَوْ | شَآءَ | رَبُّكَ | مَا | فَعَلُوْهُ ❻ | فَذَرْهُمْ |
| اور اگر | چاہتا | آپ کا رب | (تو) نہ | وہ سب کرتے اُسے | پس چھوڑ دو انہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ مَا | يَفْتَرُوْنَ (112) | وَ لِتَصْغٰٓى ❼ | اِلَيْهِ | اَفْـِٕدَةُ ❷ |
| اور جو | وہ سب جھوٹ گھڑتے ہیں | اور تاکہ مائل ہوجائیں | اُس کی طرف | دل |

## ضروری وضاحت

❶ اَنَّنَا کے نَا اور نَزَّلْنَا کے نَا دونوں کا ترجمہ ہم ہے۔ ❷ یہاں ۃ واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع مذکر کے لیے ہے۔
❸ كَانُوْا میں وْا اور لِيُؤْمِنُوْا میں وْا دونوں کا ملا کر ترجمہ سب کیا گیا ہے۔ ❹ علامت یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔
❺ شَيَاطِيْنَ میں يْنَ جمع کی علامت نہیں بلکہ يْنَ اصل لفظ کا حصہ ہے۔ ❻ علامت وْا کے ساتھ جب کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❼ علامت تـ فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ | اُن لوگوں کے جو نہیں ایمان رکھتے آخرت پر |
| وَ لِيَرْضَوْهُ وَ لِيَقْتَرِفُوْا | اور تا کہ وہ خوش ہوں اس سے اور تا کہ وہ کرتے رہیں |
| مَا هُمْ مُّقْتَرِفُوْنَ ﴿113﴾ | جو وہ کرنے والے ہیں۔ ﴿113﴾ |
| اَفَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْتَغِيْ حَكَمًا | تو کیا اللہ کے علاوہ میں تلاش کروں کوئی حاکم |
| وَّ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ | حالانکہ وہی ہے جس نے نازل کی تمہاری طرف |
| الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا ؕ | (یہ) کتاب تفصیل کے ساتھ، |
| وَ الَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ | اور وہ لوگ (کہ) ہم نے دی انہیں کتاب، |
| يَعْلَمُوْنَ اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ | وہ جانتے ہیں کہ بیشک وہ نازل شدہ ہے |
| مِّنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ | آپ کے رب کی طرف سے حق کے ساتھ |
| فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿114﴾ | تو آپ ہرگز نہ ہوں شک کرنیوالوں میں سے۔ ﴿114﴾ |
| وَ تَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا | اور مکمل ہوئی آپ کے رب کی بات سچائی |
| وَّ عَدْلًا ؕ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ۚ | اور عدل میں نہیں کوئی تبدیل کرنے والا اُسکی باتوں کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

يُؤْمِنُوْنَ : امن، ایمان، مؤمن۔

لِيَرْضَوْهُ : رضا، راضی، مرضی۔

فَغَيْرَ : غیر آباد، غیر مسلم، اغیار۔

حَكَمًا : حاکم، حکومت، محکوم۔

اَنْزَلَ : نازل، نزول، منزل۔

الْكِتٰبَ : کتاب، مکتوب، کتابت۔

مُفَصَّلًا : مفصل، تفصیل، تفصیلات۔

يَعْلَمُوْنَ : علم، معلوم، تعلیم، معلومات۔

بِالْحَقِّ : حق و صداقت، حق بات، حقیقت۔

تَمَّتْ : تتمہ، تمام، اتمام حجت۔

صِدْقًا : صدق وصفا، صداقت، صادق و امین۔

عَدْلًا : عدل، عادل، عدالت۔

مُبَدِّلَ : تبدیل، متبادل، تبادلہ۔

لِكَلِمٰتِهٖ : کلمہ، کلام، تکلم، کلمات۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ | بِالْاٰخِرَةِ ❶ | وَ | لِيَرْضَوْهُ ❷ |
| اُن لوگوں کے جو | نہیں | وہ سب ایمان رکھتے | آخرت پر | اور | تاکہ وہ سب خوش ہوں اس سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لِيَقْتَرِفُوْا | مَا هُمْ | مُّقْتَرِفُوْنَ ❸ (113) | اَفَغَيْرَ اللّٰهِ |
| اور | تاکہ وہ سب کرتے رہیں | جو وہ ہیں | سب کرنے والے | تو کیا اللہ کے علاوہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَبْتَغِيْ | حَكَمًا ❹ | وَّ هُوَ | الَّذِيْٓ | اَنْزَلَ | اِلَيْكُمُ | الْكِتٰبَ |
| میں تلاش کروں | کوئی حاکم | حالانکہ وہی ہے | جس نے | نازل کی | تمہاری طرف | (یہ) کتاب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُفَصَّلًا ؕ | وَ الَّذِيْنَ | اٰتَيْنٰهُمُ | الْكِتٰبَ | يَعْلَمُوْنَ |
| تفصیل کے ساتھ | اور وہ لوگ جو (کہ) | ہم نے دی انہیں | کتاب | وہ سب جانتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنَّهٗ | مُنَزَّلٌ ❺ | مِّنْ رَّبِّكَ | بِالْحَقِّ | فَلَا تَكُوْنَنَّ ❻ |
| کہ بیشک وہ | نازل شدہ ہے | آپ کے رب (کی طرف) سے | حق کے ساتھ | تو نہ آپ ہرگز ہوں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ (114) | وَ | تَمَّتْ ❶ | كَلِمَتُ | رَبِّكَ |
| شک کرنے والوں میں سے | اور | مکمل ہوئی | بات | آپ کے رب کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| صِدْقًا | وَّعَدْلًا ؕ | لَا مُبَدِّلَ ❸❼ | لِكَلِمٰتِهٖ ۚ |
| سچائی | اور عدل میں | کوئی نہیں تبدیل کرنے والا | اُس کی باتوں کو |

### ضروری وضاحت

❶ ۃ اور تْ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں جن کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ وْا کے ساتھ جب کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❸ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے کوئی کیا گیا ہے۔ ❺ شروع میں "مُ" اور آر سے پہلے زبر ہو تو کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ نَّ فعل کے آخر میں تاکید کے لیے آتا ہے۔ ❼ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اسکا ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿115﴾ | اور وہی خوب سننے والا، جاننے والا ہے۔ ﴿115﴾ |
| وَ اِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِي الْاَرْضِ | اور اگر آپ اطاعت کریں اکثر کی جو زمین میں ہیں |
| يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ | (تو) وہ آپ کو بہکا دیں گے اللہ کے راستے سے |
| اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ | نہیں وہ پیروی کرتے مگر (اپنے) گمان کی |
| وَ اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿116﴾ | اور نہیں ہیں وہ مگر اٹکل دوڑاتے۔ ﴿116﴾ |
| اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ مَنْ يَّضِلُّ | بیشک آپ کا رب وہ خوب جانتا ہے جو بھٹکتا ہے |
| عَنْ سَبِيْلِهٖ ۚ وَ هُوَ اَعْلَمُ | اس کے راستے سے، اور وہ خوب جانتا ہے |
| بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿117﴾ فَكُلُوْا | ہدایت پانے والوں کو۔ ﴿117﴾ تو کھاؤ |
| مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ | اس میں سے جو (کہ) نام لیا گیا ہو اللہ کا اُس پر |
| اِنْ كُنْتُمْ بِاٰيٰتِهٖ مُؤْمِنِيْنَ ﴿118﴾ | اگر ہو تم اُس کی آیات پر ایمان رکھنے والے۔ ﴿118﴾ |
| وَ مَا لَكُمْ اَلَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا | اور کیا ہے تمھیں کہ نہ تم کھاؤ اس سے جو (کہ) |
| ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ | ذکر کیا گیا ہو اللہ کا نام اُس پر |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| السَّمِيْعُ : سمع وبصر، سماعت، سامعین۔ | اَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| الْعَلِيْمُ : علم وعمل، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | سَبِيْلِهٖ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| تُطِعْ : اطاعت وفرمانبرداری، مطیع۔ | فَكُلُوْا، تَاْكُلُوْا : اکل وشرب، ماکولات۔ |
| اَكْثَرَ : اکثر، اکثریت، کثرت، کثیر۔ | مِمَّا (مِنْ + مَا) : منجانب، من جملہ / ماحول، ماتحت۔ |
| يُضِلُّوْكَ، يَضِلُّ : ضلالت۔ (گمراہی) | ذُكِرَ : ذکر، اذکار، مذکور، تذکرہ۔ |
| يَّتَّبِعُوْنَ : تابع فرمان، متبع سنت، اتباع۔ | اسْمُ : اسم بامسمّٰی، اسم گرامی۔ |
| الظَّنَّ : بدظن، سوئے ظن، ظنِ غالب۔ | عَلَيْهِ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |

| وَ | هُوَ السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ (115) | وَ اِنْ | تُطِعْ | اَكْثَرَ مَنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہی خوب سننے والا | خوب جاننے والا ہے | اور اگر | آپ اطاعت کریں | اکثر کی جو |

| فِي الْاَرْضِ | يُضِلُّوْكَ ❶ | عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ | اِنْ ❷ |
|---|---|---|---|
| زمین میں ہیں | (تو) وہ سب آپ کو بہکا دیں گے | اللہ کے راستے سے | نہیں |

| يَتَّبِعُوْنَ | اِلَّا الظَّنَّ | وَ اِنْ ❷ | هُمْ اِلَّا | يَخْرُصُوْنَ ❸ (116) |
|---|---|---|---|---|
| وہ سب پیروی کرتے | مگر (اپنے) گمان کی | اور نہیں ہیں | وہ سب مگر | سب اٹکل دوڑاتے |

| اِنَّ | رَبَّكَ | هُوَ اَعْلَمُ ❹ | مَنْ يَّضِلُّ ❸ | عَنْ سَبِيْلِهٖ ج |
|---|---|---|---|---|
| بیشک | آپ کا رب | وہ خوب جانتا ہے | جو بھٹکتا ہے | اسکے راستے سے |

| وَ هُوَ | اَعْلَمُ ❹ | بِالْمُهْتَدِيْنَ (117) | فَكُلُوْا | مِمَّا ❺ | ذُكِرَ ❻ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ | خوب جانتا ہے | ہدایت پانیوالوں کو | تو تم سب کھاؤ | (اس میں) سے جو | ذکر کیا گیا ہو |

| اسْمُ اللّٰهِ | عَلَيْهِ | اِنْ كُنْتُمْ | بِاٰيٰتِهٖ | مُؤْمِنِيْنَ (118) |
|---|---|---|---|---|
| اللہ کا نام | اُس پر | اگر ہو تم | اُسکی آیات پر | سب ایمان رکھنے والے |

| وَ مَا | لَكُمْ | اَلَّا ❼ | تَاْكُلُوْا | مِمَّا ❺ | ذُكِرَ ❻ | اسْمُ اللّٰهِ | عَلَيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کیا ہے | تمہارے لیے | یہ کہ نہ | تم سب کھاؤ | اس سے جو | ذکر کیا گیا | اللہ کا نام | اُس پر |

### ضروری وضاحت

❶ علامت وْا کے ساتھ کوئی اور علامت لگانی ہو تو "ا" گرا دیتے ہیں۔ ❷ علامت اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اس اِنْ کا ترجمہ "نہیں" کیا جاتا ہے۔ ❸ علامت يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ یہاں "أ" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❺ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ❻ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے فعل میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے مثلاً: كُتِبَ: فرض کیا گیا۔ قُتِلَ: قتل کیا گیا۔ ❼ اَلَّا دراصل اَنْ + لَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿146﴾ | اور بے شک ہم یقیناً سچے ہیں۔ ﴿146﴾ |
| فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ | پھر اگر وہ جھٹلائیں آپ کو تو کہہ دیجیے |
| رَّبُّكُمْ ذُوْ رَحْمَةٍ وَّاسِعَةٍ ۚ | تمہارا رب وسیع رحمت والا ہے، |
| وَلَا يُرَدُّ بَاْسُهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿147﴾ | اور نہیں ہٹایا جاتا اس کا عذاب مجرم قوم سے ﴿147﴾ |
| سَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا | عنقریب کہیں گے وہ لوگ جنہوں نے شرک کیا |
| لَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكْنَا | اگر اللہ چاہتا تو ہم شریک نہ بناتے |
| وَلَآ اٰبَآؤُنَا وَ لَا حَرَّمْنَا | اور نہ ہمارے باپ دادا اور نہ ہم حرام کرتے |
| مِنْ شَيْءٍ ؕ كَذٰلِكَ كَذَّبَ | کوئی چیز، اسی طرح جھٹلایا |
| الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ | اُن لوگوں نے جو ان سے پہلے تھے |
| حَتّٰى ذَاقُوْا بَاْسَنَا ؕ | یہاں تک کہ انہوں نے چکھ لیا ہمارا عذاب |
| قُلْ هَلْ عِنْدَكُمْ مِّنْ عِلْمٍ | کہہ دیجیے کیا تمہارے پاس کوئی علم ہے |
| فَتُخْرِجُوْهُ لَنَا ؕ | تو نکالو اُسے ہمارے سامنے ؟ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَصٰدِقُوْنَ : صادق، تصدیق، مصدقہ ذرائع۔ | شَآءَ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیتِ الٰہی۔ |
| كَذَّبُوْكَ، كَذَّبَ: کذب، کذاب، کاذب، تکذیب۔ | شَيْءٍ : شے، اشیاء، اشیائے ضرورت۔ |
| فَقُلْ : قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ | قَبْلِهِمْ : قبل از نبوت، قبل از وقت۔ |
| رَحْمَةٍ : رحمان، رحیم، رحمت، مرحوم۔ | حَتّٰى : حتی الامکان، حتی الوسعت، حتی کہ۔ |
| وَّاسِعَةٍ : وسیع و عریض، وسعت۔ | ذَاقُوْا : ذائقہ، ذوق۔ |
| يُرَدُّ : رد، تردید، مردود، مرتد، ارتداد۔ | عِنْدَكُمْ : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| اَشْرَكُوْا، اَشْرَكْنَا : مشرک، شرک، شریک۔ | فَتُخْرِجُوْهُ : خارج، خروج، مخرج، امور خارجہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اِنَّا ❶ | لَصٰدِقُوْنَ (146) | فَاِنْ | كَذَّبُوْكَ ❷ | فَقُلْ |
| اور بیشک ہم | یقیناً سب سچے ہیں | پھر اگر | وہ سب جھٹلائیں آپ کو | تو کہہ دیجیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَّبُّكُمْ | ذُوْ رَحْمَةٍ ❸ | وَّاسِعَةٍ ❸ ج | وَلَا | يُرَدُّ ❹ | بَاْسُهٗ |
| تمہارا رب | رحمت والا ہے | وسیع | اور نہیں | ہٹایا جاتا | اس کا عذاب |

| | | |
|---|---|---|
| عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ❺ (147) | سَيَقُوْلُ ❹ | الَّذِيْنَ |
| سب جرم کرنے والے لوگوں سے | عنقریب کہیں گے | وہ لوگ جن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَشْرَكُوْا | لَوْ شَآءَ اللّٰهُ | مَآ اَشْرَكْنَا | وَلَآ | اٰبَآؤُنَا |
| سب نے شرک کیا | اگر اللہ چاہتا (تو) | نہ ہم شریک بناتے | اور نہ | ہمارے باپ دادا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَا | حَرَّمْنَا | مِنْ شَيْءٍ ❻❼ ط | كَذٰلِكَ | كَذَّبَ | الَّذِيْنَ |
| اور نہ | ہم حرام کرتے | کوئی چیز | اسی طرح | جھٹلایا | اُن لوگوں نے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلِهِمْ | حَتّٰى | ذَاقُوْا | بَاْسَنَا ط | قُلْ |
| ان سے پہلے تھے | یہاں تک کہ | ان سب نے چکھ لیا | ہمارا عذاب | کہہ دیجیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هَلْ | عِنْدَكُمْ | مِّنْ عِلْمٍ ❻❼ | فَتُخْرِجُوْهُ ❷ | لَنَا ط |
| کیا | تمہارے پاس ہے | کوئی علم | تو تم سب نکالو اُسے | ہمارے لیے |

### ضروری وضاحت

❶ اِنَّا اصل میں اِنَّنَا تھا، تخفیف کے لیے ایک "ن" گرادیا گیا ہے۔ ❷ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت آئے تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❸ ة اسم کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے ❺ شروع میں مُـ اور آخر سے پہلے زیر میں "کرنے والے" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ | نہیں تم پیروی کرتے مگر گمان کی |
| وَ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَخْرُصُوْنَ ﴿148﴾ | اور نہیں ہو تم مگر اٹکل دوڑاتے ۔ ﴿148﴾ |
| قُلْ فَلِلّٰهِ الْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ ۚ | کہہ دیجیے پس اللہ ہی کے لیے کامل دلیل ہے |
| فَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿149﴾ | پس اگر وہ چاہتا (تو) ضرور ہدایت دے دیتا تم سب کو ۔ ﴿149﴾ |
| قُلْ هَلُمَّ شُهَدَآءَكُمُ الَّذِيْنَ | کہہ دیں لاؤ اپنے گواہوں کو جو |
| يَشْهَدُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ هٰذَا ۚ | گواہی دیں کہ بیشک اللہ نے حرام کی ہیں یہ (چیزیں) |
| فَاِنْ شَهِدُوْا فَلَا تَشْهَدْ | پھر اگر وہ گواہی دے دیں تو نہ آپ گواہی دیں |
| مَعَهُمْ ۚ وَ لَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ | اُنکے ساتھ اور نہ آپ پیروی کریں (انکی) خواہشات کی |
| الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا | جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیات کو |
| وَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ | اور (نہ) اُن لوگوں کی جو نہیں ایمان رکھتے آخرت پر |
| وَ هُمْ بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ﴿150﴾ ع 18/6/5 | اور وہ اپنے رب کے ساتھ برابر ٹھہراتے ہیں ۔ ﴿150﴾ |
| قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ | کہہ دیجیے آؤ! میں پڑھتا ہوں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَتَّبِعُوْنَ، تَتَّبِعْ : اتباع، متبع سنت، تابع فرماں۔ | شُهَدَآءَ، يَشْهَدُوْنَ : شاہد، شہادت۔ |
| اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | هٰذَا : ہذا من فضل ربی، لہٰذا، علی ہذا القیاس۔ |
| الظَّنَّ : بدظن، ظن غالب، سوئے ظن۔ | مَعَهُمْ : مع اہل وعیال، معیت۔ |
| قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ | لَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحدود۔ |
| الْبَالِغَةُ : ابلاغ، مبلغ، تبلیغ، بلوغت۔ | كَذَّبُوْا : کاذب، کذاب، تکذیب۔ |
| لَهَدٰىكُمْ : ہادی، ہدایت۔ | يَعْدِلُوْنَ : عدل، عادل، عدالت۔ |
| اَجْمَعِيْنَ : جمع، جامع، جمیع، جماعت۔ | اَتْلُ : تلاوت، وحی متلو۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ تَتَّبِعُوْنَ ❶ | اِلَّا الظَّنَّ | وَ اِنْ ❶ | اَنْتُمْ | اِلَّا | تَخْرُصُوْنَ (148) |
| نہیں تم سب پیروی کرتے | مگر گمان کی | اور نہیں | تم | مگر | تم سب اٹکل دوڑاتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | فَلِلّٰهِ | الْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ ❷ ج | فَلَوْ شَآءَ | لَهَدٰىكُمْ |
| کہہ دیجیے | پھر اللہ ہی کے لیے | دلیل کامل ہے | پس اگر وہ چاہتا | (تو) ضرور ہدایت دیتا تمہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَجْمَعِيْنَ ❸ (149) | قُلْ ❹ | هَلُمَّ | شُهَدَآءَكُمُ | الَّذِيْنَ | يَشْهَدُوْنَ |
| سب کو | کہہ دیں | لاؤ | اپنے گواہوں کو | جو | وہ سب گواہی دیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّ اللّٰهَ | حَرَّمَ | هٰذَا ج | فَاِنْ | شَهِدُوْا | فَلَا تَشْهَدْ ❺ |
| کہ بیشک اللہ نے | حرام کی ہیں | یہ (چیزیں) | پھر اگر | وہ سب گواہی دیں | تو نہ آپ گواہی دیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَعَهُمْ ج | وَ | لَا تَتَّبِعْ ❺ | اَهْوَآءَ | الَّذِيْنَ | كَذَّبُوْا |
| اُنکے ساتھ | اور | نہ آپ پیروی کریں | خواہشات کی | اُن لوگوں کی جن | سب نے جھٹلایا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِاٰيٰتِنَا | وَالَّذِيْنَ | لَا يُؤْمِنُوْنَ ❻ | بِالْاٰخِرَةِ ❷ | وَهُمْ |
| ہماری آیات کو | اور (نہ) اُن لوگوں کی جو | نہیں وہ سب ایمان رکھتے | آخرت پر | اور وہ |

ع 18 6 5

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِرَبِّهِمْ | يَعْدِلُوْنَ (150) | قُلْ ❹ | تَعَالَوْا | اَتْلُ ❼ |
| اپنے رب کیساتھ | وہ سب برابر ٹھہراتے ہیں | کہہ دیجیے | تم سب آؤ ! | میں پڑھتا ہوں |

**ضروری وضاحت**

❶ اِنْ کے بعد اسی جملے میں اگر اِلَّا ہو تو اسکا ترجمہ نہیں ہوتا ہے۔ ❷ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
❸ اَجْمَعِيْنَ مکمل لفظ کا ترجمہ سب ہے اس لیے يْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے، پڑھنے میں آسانی کے لیے "وْ" کو گرا دیا گیا ہے۔ ❺ لَا کے بعد فعل کے آخر میں اگر جزم ہو تو اس فعل میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔
❻ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس فعل میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ❼ اَتْلُ اصل میں اَتْلُوْ تھا و گر گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ | جو حرام کیا ہے تمہارے رب نے تم پر |
| اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْئًا | یہ کہ نہ شریک ٹھہراؤ اس کے ساتھ کسی چیز کو، |
| وَّ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ج | اور والدین کے ساتھ احسان کرو |
| وَ لَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ مِّنْ اِمْلَاقٍ ط | اور نہ قتل کرو اپنی اولاد کو مفلسی (کے ڈر) سے |
| نَحْنُ نَرْزُقُكُمْ وَ اِيَّاهُمْ ج | ہم (ہی) رزق دیتے ہیں تمہیں اور اُن کو بھی |
| وَ لَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ | اور مت قریب جاؤ بے حیائی کے (کاموں کے) |
| مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَ مَا بَطَنَ ج | جو ظاہر ہیں اُن میں سے اور جو چھپی ہیں |
| وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ | اور نہ قتل کرو اس جان کو جسے حرام کیا اللہ نے |
| اِلَّا بِالْحَقِّ ط ذٰلِكُمْ | مگر حق کے ساتھ، یہ (سب باتیں) |
| وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ (151) | اس نے وصیت کی ہے تمہیں اس کی تاکہ تم سمجھ لو۔ (151) |
| وَ لَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ | اور مت قریب جاؤ یتیم کے مال کے |
| اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ | مگر اس (طریقے) سے جو (کہ) وہ سب سے اچھا ہو |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا | ماتحت، ماحول، مافوق الفطرت۔ | تَقْرَبُوْا | قرب، قریب، قرابت، مقرب۔ |
| عَلَيْكُمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | الْفَوَاحِشَ | فحش، فحاشی و عریانی۔ |
| تُشْرِكُوْا | شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ | ظَهَرَ | ظاہر، ظاہری طور پر، ظہور، مظہر۔ |
| شَيْئًا | شے، اشیاء، اشیائے ضرورت۔ | بَطَنَ | خبث باطن، ظاہر و باطن۔ |
| تَقْتُلُوْٓا | قتل، قاتل، مقتول۔ | النَّفْسَ | نفسا نفسی، نفسیات، نظام تنفس۔ |
| مِّنْ | منجانب، من جملہ، من و عن۔ | وَصّٰىكُمْ | وصیت، وصیت نامہ۔ |
| نَرْزُقُكُمْ | رزق، رزاق، رازق۔ | تَعْقِلُوْنَ | عقل و شعور، عاقل، معقول۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا حَرَّمَ | رَبُّكُمْ | عَلَيْكُمْ | اَلَّا ❶ | تُشْرِكُوْا ❷ | بِهٖ |
| جو حرام کیا ہے | تمہارے رب نے | تم پر | یہ کہ نہ | تم سب شریک ٹھہراؤ | اس کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شَيْئًا | وَّ بِالْوَالِدَيْنِ | اِحْسَانًا ۚ | وَ | لَا تَقْتُلُوْٓا ❷ |
| کسی چیز کو | اور والدین کے ساتھ | احسان کیا کرو | اور | مت تم سب قتل کرو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَوْلَادَكُمْ | مِّنْ اِمْلَاقٍ ؕ | نَحْنُ نَرْزُقُكُمْ ❸ | وَ اِيَّاهُمْ ❹ ۚ |
| اپنی اولاد کو | مفلسی (کے ڈر) سے | ہم ہی رزق دیتے ہیں تمہیں | اور اُن کو (بھی) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَقْرَبُوا ❷ | الْفَوَاحِشَ | مَا ظَهَرَ | مِنْهَا | وَ مَا | بَطَنَ ۚ |
| اور | مت تم سب قریب جاؤ | بے حیائی کے | جو ظاہر ہیں | اُن میں سے | اور جو | چھپی ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَقْتُلُوا ❷ | النَّفْسَ | الَّتِيْ | حَرَّمَ اللّٰهُ | اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ |
| اور | مت تم سب قتل کرو | (اس) جان کو | جسے | حرام کیا اللہ نے | مگر حق کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ ❺ | وَصّٰىكُمْ | بِهٖ | لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ❻ (151) | وَ |
| یہ (سب باتیں) | اس نے وصیت کی ہے تمہیں | اس کی | تاکہ تم سب سمجھ لو | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا تَقْرَبُوْا ❷ | مَالَ الْيَتِيْمِ | اِلَّا | بِالَّتِيْ هِيَ | اَحْسَنُ ❼ |
| مت تم سب قریب جاؤ | یتیم کے مال کے | مگر | (اس طریقے) سے جو وہ | سب سے اچھا ہو |

## ضروری وضاحت

❶ اَلَّا اصل میں اَنْ + لَا کا مجموعہ ہے۔ ❷ لَا کے بعد فعل کے آخر میں اگر وا ہو تو اس فعل میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔
❸ نَحْنُ اور علامت نَ دونوں کا ترجمہ "ہم" ہے، نَحْنُ تاکید کے لیے آیا ہے۔ ❹ اِيَّاهُمْ میں هُمْ الگ لفظ نہیں بلکہ یہ مکمل لفظ ہے
❺ جب ذٰلِكَ سے اشارہ کیا جا رہا ہو اور جن کے لیے اشارہ کیا جا رہا ہو وہ دو سے زیادہ اور مذکر ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے
البتہ معنی وہی رہتا ہے۔ ❻ كُمْ اور علامت تَ دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔ ❼ یہاں "أ" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| حَتّٰی یَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۚ | یہاں تک کہ وہ پہنچ جائے اپنی پختگی کو |
| وَ اَوْفُوا الْكَیْلَ وَ الْمِیْزَانَ بِالْقِسْطِ ۚ | اور تم پورا کرو ماپ اور تول انصاف کے ساتھ |
| لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا | نہیں ہم تکلیف دیتے کسی نفس کو مگر |
| وُسْعَهَا ۚ وَ اِذَا قُلْتُمْ | اسکی طاقت کے مطابق اور جب تم بات کرو |
| فَاعْدِلُوْا وَ لَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰی ۚ | تو انصاف کرو اس حال میں (کہ) اگرچہ ہو قرابت والا |
| وَ بِعَهْدِ اللّٰهِ اَوْفُوْا ؕ ذٰلِكُمْ | اور اللہ کے عہد کو پورا کرو، یہ (اللہ نے) |
| وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿152﴾ | وصیت کی ہے تمہیں اسکی تاکہ تم نصیحت حاصل کرو ﴿152﴾ |
| وَ اَنَّ هٰذَا صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا | اور بیشک یہ میرا راستہ ہے سیدھا |
| فَاتَّبِعُوْهُ ۚ وَ لَا تَتَّبِعُوا | تو تم پیروی کرو اسکی، اور مت پیروی کرو |
| السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ | (اور) راستوں کی، پس الگ کردیں گے تم کو |
| عَنْ سَبِیْلِهٖ ؕ ذٰلِكُمْ | اس کے راستے سے، یہ (اللہ نے) |
| وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿153﴾ | وصیت کی ہے تمہیں اس کی تاکہ تم بچ جاؤ۔ ﴿153﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| حَتّٰی : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | وُسْعَهَا : وسعت، وسیع وعریض۔ |
| یَبْلُغَ : ابلاغ، مبلغ، تبلیغ، بلوغت۔ | فَاعْدِلُوْا : عدل وانصاف، عادل حکمران، عدالت |
| اَشُدَّهٗ : شدید، شدت، اشد۔ | تَذَكَّرُوْنَ : ذکر، اذکار، تذکرہ۔ |
| اَوْفُوا : وفا کرنا، ایفائے عہد۔ | صِرَاطِیْ : صراط مستقیم، پل صراط۔ |
| الْمِیْزَانَ : وزن، میزان، میزان عدل۔ | فَاتَّبِعُوْهُ : اتباع، متبع سنت، تابع فرماں۔ |
| بِالْقِسْطِ : قسط وار، بالاقساط۔ | فَتَفَرَّقَ : فرق، تفریق، تفرقہ، متفرق۔ |
| نُكَلِّفُ : مکلّف، تکلیف۔ | تَتَّقُوْنَ : تقویٰ، متقی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | يَبْلُغَ | اَشُدَّهٗ ❶ ج | وَ اَوْفُوا ❷ | الْكَيْلَ | وَ الْمِيْزَانَ |
| یہاں تک کہ | وہ پہنچ جائے | اپنی پختگی کو | اور تم سب پورا کرو | ماپ | اور تول |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالْقِسْطِ ج | لَا نُكَلِّفُ | نَفْسًا ❸ | اِلَّا وُسْعَهَا ج | وَ اِذَا |
| انصاف کے ساتھ | نہیں ہم تکلیف دیتے | کسی نفس کو | مگر اسکی طاقت کے مطابق | اور جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْتُمْ | فَاعْدِلُوْا ❷ | وَ | لَوْ كَانَ | ذَا قُرْبٰى ج | وَ بِعَهْدِ اللّٰهِ |
| تم بات کرو | تو تم سب انصاف کرو | اس حال میں کہ | اگرچہ ہو | قرابت والا | اور اللہ کے عہد کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَوْفُوْا ❷ ط | ذٰلِكُمْ ❹ | وَصّٰىكُمْ | بِهٖ | لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ❺ (152) |
| تم سب پورا کرو | یہ | وصیت کی ہے تمہیں | اس کی | تاکہ تم سب نصیحت حاصل کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اَنَّ | هٰذَا | صِرَاطِیْ | مُسْتَقِيْمًا | فَاتَّبِعُوْهُ ❻ ج | وَ |
| اور بیشک | یہ | میرا راستہ ہے | سیدھا | تو تم سب پیروی کرو اسکی | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا تَتَّبِعُوا | السُّبُلَ | فَتَفَرَّقَ ❼ | بِكُمْ | عَنْ سَبِيْلِهٖ ط |
| مت تم سب پیروی کرو | (اور) راستوں کی | پس وہ الگ کر دیں گے | تم کو | اسکے اصل راستے سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذٰلِكُمْ ❹ | وَصّٰىكُمْ | بِهٖ | لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ❺ (153) |
| یہ | اس نے وصیت کی ہے تمہیں | اس کی | تاکہ تم سب بچ جاؤ |

## ضروری وضاحت

❶ اَشُدَّ کے شروع میں "أ" لفظ کا حصہ ہے۔ ❷ شروع میں "أ" اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔
❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ جب ذٰلِكَ سے اشارہ کیا جا رہا ہو اور جنکے لیے اشارہ کیا جا رہا ہو وہ دو سے زیادہ اور مذکر ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے، البتہ معنیٰ وہی رہتا ہے۔ ❺ علامت كُمْ اور تَ دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔
❻ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت آئے تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❼ یہاں تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ | پھر ہم نے دی موسٰی کو کتاب |
| تَمَامًا عَلَى الَّذِيْٓ | (نعمت) پوری کرنے کے لیے اس (شخص) پر جس نے |
| اَحْسَنَ وَ تَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ | نیکی کی اور تفصیل بیان کرنے (کے لیے) ہر چیز کی |
| وَّ هُدًى وَّ رَحْمَةً لَّعَلَّهُمْ | اور ہدایت اور رحمت (کے لیے) تاکہ وہ |
| ع 19 4 6 بِلِقَآءِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿154﴾ | اپنے رب کی ملاقات پر ایمان لے آئیں۔ ﴿154﴾ |
| وَ هٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ | اور یہ کتاب ہے، ہم نے نازل کیا ہے اسے |
| مُبٰرَكٌ فَاتَّبِعُوْهُ | برکت والی ہے پس پیروی کرو اس کی |
| وَ اتَّقُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿155﴾ | اور پرہیزگاری اختیار کرو تاکہ تم رحم کیے جاؤ۔ ﴿155﴾ |
| اَنْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اُنْزِلَ الْكِتٰبُ | (ایسا نہ ہو) کہ تم کہو درحقیقت نازل کی گئی ہے کتاب |
| عَلٰى طَآئِفَتَيْنِ مِنْ قَبْلِنَا ۠ وَ اِنْ كُنَّا | دو گروہوں پر ہم سے پہلے اور بیشک تھے ہم |
| عَنْ دِرَاسَتِهِمْ لَغٰفِلِيْنَ ﴿156﴾ | اُن کے پڑھنے پڑھانے سے یقیناً بے خبر ﴿156﴾ |
| اَوْ تَقُوْلُوْا لَوْ اَنَّآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا الْكِتٰبُ | یا (یہ) کہو اگر بلاشبہ اُتاری جاتی ہم پر کتاب |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الْكِتٰبَ : کاتب، کتاب، مکتوب، کتابت۔ | هٰذَا : ہذا من فضل ربی، لہٰذا، علی ہذا القیاس۔ |
| تَمَامًا : کام تمام ہونا، ناتمام، تتمہ۔ | اَنْزَلْنٰهُ : نازل، شانِ نزول، منزل من اللہ۔ |
| عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | فَاتَّبِعُوْهُ : اتباع، متبع، تابع فرماں۔ |
| تَفْصِيْلًا : مفصل، تفصیل، تفصیلات۔ | اتَّقُوْا : تقوٰی، متقی۔ |
| رَحْمَةً : رحمت، رحیم، رحمان۔ | تَقُوْلُوْٓا : قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ |
| بِلِقَآءِ : ملاقات۔ | طَآئِفَتَيْنِ : طائفہ منصورہ، ثقافتی طائفہ۔ |
| يُؤْمِنُوْنَ : امن، ایمان، مؤمن۔ | دِرَاسَتِهِمْ : مدرس، درس و تدریس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ اٰتَيْنَا❶ | مُوْسَى | الْكِتٰبَ | تَمَامًا | عَلَى الَّذِيْٓ |
| پھر ہم نے دی | موسیٰ کو | کتاب | پوری کرنے کے لیے | (اس) پر جس نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَحْسَنَ❷ | وَ تَفْصِيْلًا | لِّكُلِّ شَيْءٍ | وَّ هُدًى | وَّ رَحْمَةً❸ |
| نیکی کی | اور تفصیل (بیان کرنے کے لیے) | ہر چیز کی | اور ہدایت ہے | اور رحمت |

19 ع 4 6

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّعَلَّهُمْ | بِلِقَآءِ رَبِّهِمْ | يُؤْمِنُوْنَ ع (154) | وَ هٰذَا كِتٰبٌ | اَنْزَلْنٰهُ❶ |
| تا کہ وہ | اپنے رب کی ملاقات پر | وہ سب ایمان لے آئیں | اور یہ کتاب ہے | ہم نے نازل کیا اُسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُبٰرَكٌ | فَاتَّبِعُوْهُ❹ | وَ اتَّقُوْا | لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ❺ (155) |
| برکت والی ہے | پس تم سب پیروی کرو اسکی | اور تم سب پرہیزگاری اختیار کرو | تا کہ تم سب رحم کیے جاؤ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ تَقُوْلُوْٓا | اِنَّمَآ | اُنْزِلَ❻ | الْكِتٰبُ | عَلٰى طَآئِفَتَيْنِ |
| (یہ نہ ہو) کہ تم سب کہو | درحقیقت | نازل کی گئی ہے | کتاب | دو گروہوں پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلِنَا | وَ اِنْ❼ | كُنَّا | عَنْ دِرَاسَتِهِمْ | لَغٰفِلِيْنَ لا (156) |
| ہم سے پہلے | اور بیشک | تھے ہم | اُن کے پڑھنے پڑھانے سے | یقیناً سب بے خبر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | تَقُوْلُوْا | لَوْ | اَنَّآ | اُنْزِلَ❻ | عَلَيْنَا | الْكِتٰبُ |
| یا | تم سب (یہ) کہو | اگر | بلاشبہ ہم (کہ) | اُتاری گئی (ہوتی) | ہم پر | کتاب |

**ضروری وضاحت**

❶ فعل کے ساتھ نَا سے پہلے اگر جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں "اَ" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے۔ ❸ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت آئے تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔ ❺ كُمْ اور علامت تَ دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔ ❻ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں "کیا گیا" کا مفہوم ہے۔ ❼ اِنْ دراصل اِنَّ تھا تخفیف کے لیے شد کو ختم کر کے جزم دی گئی ہے، اس لیے ترجمہ بیشک کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَكُنَّآ اَهْدٰى مِنْهُمْ ۚ | یقیناً ہم ہوتے زیادہ ہدایت یافتہ ان سے |
| فَقَدْ جَآءَكُمْ بَيِّنَةٌ | پس یقیناً آ چکی تمہارے پاس روشن دلیل |
| مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةٌ ۚ | تمہارے رب کی طرف سے اور ہدایت اور رحمت، |
| فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَّبَ | پس کون ہے زیادہ ظالم اس سے جو جھٹلائے |
| بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَ صَدَفَ عَنْهَا ؕ | اللہ کی آیتوں کو اور اعراض کرے اُن سے |
| سَنَجْزِى الَّذِيْنَ يَصْدِفُوْنَ | عنقریب ہم سزا دیں گے اُن کو جو اعراض کرتے ہیں |
| عَنْ اٰيٰتِنَا سُوْٓءَ الْعَذَابِ | ہماری آیات سے برے عذاب کی |
| بِمَا كَانُوْا يَصْدِفُوْنَ (157) | اس وجہ سے جو تھے وہ اعراض کرتے۔ (157) |
| هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمُ | نہیں وہ انتظار کر رہے مگر یہ کہ آئیں ان کے پاس |
| الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ يَاْتِىَ رَبُّكَ | فرشتے یا آئے آپ کا رب |
| اَوْ يَاْتِىَ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ ؕ | یا آئے آپ کے رب کی کوئی نشانی |
| يَوْمَ يَاْتِىْ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ | جس دن آئے گی آپ کے رب کی کوئی نشانی |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَهْدٰى : ہادی، ہدایت، ہدایات۔ | سُوْٓءَ : علمائے سوء، سوئے ظن۔ |
| مِنْهُمْ : منجانب، من جملہ، من وعن۔ | يَنْظُرُوْنَ : نظر، نظارہ، انتظار، منتظر۔ |
| بَيِّنَةٌ : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | الْمَلٰٓئِكَةُ : ملائکہ، ملک الموت۔ |
| رَحْمَةٌ : رحمت، رحیم، رحمان۔ | بَعْضُ : بعض اوقات، بعض واقعات۔ |
| اَظْلَمُ : ظلم، ظالم، مظلوم۔ | يَوْمَ : یوم، ایام، یوم آزادی، یوم پاکستان۔ |
| كَذَّبَ : کذب بیانی، کذاب، تکذیب۔ | اٰيٰتِ : قرآنی آیت، آیاتِ بینات۔ |
| سَنَجْزِى : جزا و سزا، جزائے خیر، جزاک اللہ۔ | رَبِّكَ : رب کائنات، رب العالمین، ربوبیت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَكُنَّآ | اَهْدٰى ❶ | مِنْهُمْ ج | فَقَدْ | جَآءَكُمْ | بَيِّنَةٌ ❷ |
| یقیناً ہم ہوتے | زیادہ ہدایت یافتہ | ان سے | پس یقیناً | آچکی تمہارے پاس | روشن دلیل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ رَّبِّكُمْ | وَ هُدًى | وَّ رَحْمَةٌ ❷ ج | فَمَنْ | اَظْلَمُ ❶ |
| تمہارے رب کی طرف سے | اور ہدایت | اور رحمت | پس کون ہے | زیادہ ظالم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِمَّنْ ❸ | كَذَّبَ | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ❷ | وَ صَدَفَ | عَنْهَا ط | سَنَجْزِي |
| اس سے جو | جھٹلائے | اللہ کی آیتوں کو | اور اعراض کرے | اُن سے | عنقریب ہم سزا دیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يَصْدِفُوْنَ | عَنْ اٰيٰتِنَا | سُوْٓءَ | الْعَذَابِ |
| اُن لوگوں کو جو | وہ سب اعراض کرتے ہیں | ہماری آیات سے | بُرے | عذاب کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | كَانُوْا يَصْدِفُوْنَ ❹ (157) | هَلْ ❺ | يَنْظُرُوْنَ | اِلَّآ اَنْ |
| اس وجہ سے جو | تھے وہ سب اعراض کرتے | نہیں | وہ سب انتظار کررہے | مگر یہ کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَاْتِيَهُمُ ❻ | الْمَلٰٓئِكَةُ ❼ | اَوْ يَاْتِيَ ❽ | رَبُّكَ | اَوْ يَاْتِيَ ❽ | بَعْضُ |
| آئیں ان کے پاس | فرشتے | یا آئے | آپ کا رب | یا آئیں | بعض |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اٰيٰتِ ❷ | رَبِّكَ ط | يَوْمَ | يَاْتِيْ ❽ | بَعْضُ | اٰيٰتِ ❷ | رَبِّكَ |
| نشانیاں | آپ کے رب کی | جس دن | آئیں گی | بعض | نشانیاں | آپ کے رب کی |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں "أ" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❷ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ مِمَّنْ دراصل مِنْ + مَنْ کا مجموعہ ہے۔ ❹ علامت وْا اور وْنَ دونوں کا ترجمہ سب کیا گیا ہے۔ ❺ هَلْ کے بعد اگر اسی جملے میں لفظ اِلَّا آرہا ہو تو هَلْ کا ترجمہ "نہیں" کیا جاتا ہے۔ ❻ تـ فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❼ ة واحد مؤنث کی نہیں بلکہ جمع مذکر کے لیے ہے۔ ❽ یہاں علامت یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| لَا يَنْفَعُ نَفْسًا اِيْمَانُهَا | (تو) نہ نفع دے گا کسی نفس کو اس کا ایمان (لانا) |
| لَمْ تَكُنْ اٰمَنَتْ مِنْ قَبْلُ | (کہ) نہیں تھا وہ ایمان لایا اس سے پہلے |
| اَوْ كَسَبَتْ فِيْٓ اِيْمَانِهَا خَيْرًا ؕ | یا (نہیں) کمائی اس نے اپنے ایمان میں کوئی بھلائی |
| قُلِ انْتَظِرُوْٓا اِنَّا | کہہ دیجیے تم انتظار کرو یقیناً ہم (بھی) |
| مُنْتَظِرُوْنَ ﴿158﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ | انتظار کرنیوالے ہیں۔ ﴿158﴾ بیشک وہ لوگ جنہوں نے |
| فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَ كَانُوْا شِيَعًا | ٹکڑے ٹکڑے کرلیا اپنے دین کو اور وہ ہوگئے گروہ گروہ |
| لَّسْتَ مِنْهُمْ فِيْ شَيْءٍ ؕ | نہیں ہیں آپ اُن سے کسی چیز میں |
| اِنَّمَآ اَمْرُهُمْ اِلَى اللّٰهِ ثُمَّ | درحقیقت اُن کا معاملہ اللہ کی طرف ہے، پھر |
| يُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿159﴾ | وہ خبر دے گا انہیں (اس بات) کی جو وہ کرتے تھے۔ ﴿159﴾ |
| مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ | جو آئے گا ایک نیکی کے ساتھ تو اس کے لیے |
| عَشْرُ اَمْثَالِهَا ۚ وَ مَنْ جَآءَ | اس کی مثل دس (نیکیاں) ہیں، اور جو آئے گا |
| بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا | برائی کے ساتھ تو نہیں وہ بدلہ دیا جائے گا مگر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَنْفَعُ | نفع ونقصان، منفعت، منافع۔ | شِيَعًا | شیعہ وسنی، شیعان علی۔ |
| اٰمَنَتْ | امن، ایمان، مؤمن۔ | شَيْءٍ | شے، اشیاء، اشیائے ضرورت۔ |
| كَسَبَتْ | کسب حلال، کسبی لوگ۔ | يُنَبِّئُهُمْ | نبی، انبیاء۔ |
| خَيْرًا | خیر وعافیت، خیریت۔ | يَفْعَلُوْنَ | فعل، فاعل، مفعول۔ |
| قُلِ | قول، اقوال، مقولہ۔ | اَمْثَالِهَا | مثل، مثال، تمثیل، امثلہ۔ |
| انْتَظِرُوْٓا | انتظار، منتظر۔ | بِالسَّيِّئَةِ | علمائے سوء اعمال سیّئہ۔ |
| فَرَّقُوْا | فرق، تفریق، متفرق، تفرقہ۔ | يُجْزٰٓى | جزائے خیر، جزا وسزا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يَنْفَعُ ❶ | نَفْسًا ❷ | اِيْمَانُهَا | لَمْ تَكُنْ ❸ | اٰمَنَتْ ❸ |
| (تو) نہ نفع دے گا | کسی جان کو | اس کا ایمان (لانا) | (کہ) نہیں تھی | وہ ایمان لائی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلُ | اَوْ كَسَبَتْ ❸ | فِيْٓ اِيْمَانِهَا | خَيْرًا ❷ ط | قُلِ |
| اس سے پہلے | یا (نہیں) کمائی اس نے | اپنے ایمان میں | کوئی بھلائی | کہہ دیجیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| انْتَظِرُوْٓا ❹ | اِنَّا | مُنْتَظِرُوْنَ (158) | اِنَّ الَّذِيْنَ | فَرَّقُوْا |
| تم سب انتظار کرو | یقیناً ہم | سب انتظار کرنیوالے ہیں | بیشک وہ لوگ جن | سب نے ٹکڑے ٹکڑے کرلیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دِيْنَهُمْ | وَ كَانُوْا | شِيَعًا | لَّسْتَ | مِنْهُمْ | فِيْ شَيْءٍ ❷ ط |
| اپنے دین کو | اور وہ سب ہو گئے | گروہ گروہ | نہیں ہیں آپ | اُن میں سے | کسی چیز میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّمَآ ❺ | اَمْرُهُمْ | اِلَى اللّٰهِ | ثُمَّ | يُنَبِّئُهُمْ | بِمَا |
| درحقیقت | اُن کا معاملہ | اللہ کی طرف ہے | پھر | وہ خبر دے گا انہیں | (اس بات) کی جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ (159) ❻ | مَنْ جَآءَ | بِالْحَسَنَةِ ❸ | فَلَهٗ | عَشْرُ |
| تھے وہ سب کرتے | جو آئے گا | ایک نیکی کے ساتھ | تو اس کے لیے | دس (گنا) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمْثَالِهَا ج | وَمَنْ | جَآءَ | بِالسَّيِّئَةِ ❸ | فَلَا | يُجْزٰٓى ❼ | اِلَّا |
| اس کی مثل ہیں | اور جو | آئے گا | برائی کے ساتھ | تو نہیں | وہ بدلہ دیا جائے گا | مگر |

### ضروری وضاحت

❶ یہاں علامت یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ ڈبل حرکت (تنوین) میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ کوئی یا کسی کیا گیا ہے۔ ❸ تْ، تُ، ۃ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ شروع میں "اُ" اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❺ اِنَّ کے ساتھ اگر مَا لگ جائے تو تاکید میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ ❻ وْا اور وْنَ دونوں کا ترجمہ سب کیا گیا ہے۔ ❼ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِثْلَهَا وَ هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿160﴾ | اس کی مثل اور وہ ظلم نہیں کیے جائیں گے۔ ﴿160﴾ |
| قُلْ اِنَّنِیْ هَدٰىنِیْ | کہہ دیں بیشک میں (ہوں کہ) ہدایت دی ہے مجھے |
| رَبِّیْۤ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۚ۬ | میرے رب نے سیدھے راستے کی طرف |
| دِیْنًا قِیَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ | دین صحیح کی (جو) طریقہ ہے ابراہیم کا (اس حال میں کہ وہ) |
| حَنِیْفًا ۚ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ﴿161﴾ | ایک طرف کے تھے، اور نہیں تھے وہ مشرکوں میں سے ﴿161﴾ |
| قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَ نُسُكِیْ | کہہ دیجیے بیشک میری نماز اور میری قربانی |
| وَ مَحْیَایَ وَ مَمَاتِیْ | اور میری زندگی اور میری موت (سب کچھ) |
| لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿162﴾ لا | اللہ کے لیے ہے (جو) رب ہے تمام جہانوں کا۔ ﴿162﴾ |
| لَا شَرِیْكَ لَهٗ ۚ وَ بِذٰلِكَ اُمِرْتُ | کوئی شریک نہیں اس کا اور اسی کا میں حکم دیا گیا ہوں |
| وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ ﴿163﴾ | اور میں پہلا مسلمان ہوں۔ ﴿163﴾ |
| قُلْ اَغَیْرَ اللّٰهِ اَبْغِیْ | کہہ دیجیے کیا اللہ کے علاوہ میں تلاش کروں |
| رَبًّا وَّ هُوَ رَبُّ كُلِّ شَیْءٍ ؕ | کوئی (اور) رب، حالانکہ وہ رب ہے ہر چیز کا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مِثْلَهَا : مثل، مثال، تمثیل، امثلہ۔ | صَلَاتِیْ : صوم وصلوٰۃ کا پابند، نظامِ صلوٰۃ۔ |
| یُظْلَمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم۔ | مَحْیَایَ : حیاتی ومماتی، حیات بعد الموت۔ |
| هَدٰىنِیْ : ہادی، ہدایت، مہدی۔ | مَمَاتِیْ : موت، اموات، میت۔ |
| صِرَاطٍ : صراط مستقیم، پل صراط۔ | الْعٰلَمِیْنَ : عالم اسلام، عالم کفر، عالم برزخ۔ |
| حَنِیْفًا : دینِ حنیف۔ | اُمِرْتُ : امر، آمریت، آمرانہ نظام۔ |
| مِنَ : منجانب، من جملہ، من حیث القوم۔ | اَوَّلُ : اول انعام، اول نمبر۔ |
| الْمُشْرِكِیْنَ : شرک، مشرک، شریک۔ | الْمُسْلِمِیْنَ : اسلام، مسلم، تسلیم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِثْلَهَا | وَ | هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ❶❷ (160) | قُلْ ❸ | اِنَّنِيْ |
| اسکی مثل | اور | نہیں وہ سب ظلم کیے جائیں گے | کہہ دیں | بیشک میں (ہوں کہ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَدٰىنِيْ ❹ | رَبِّيْٓ | اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۚ۬ ط | دِيْنًا قِيَمًا |
| ہدایت دی ہے مجھے | میرے رب نے | سیدھے راستے کی طرف | دین صحیح کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّلَّةَ | اِبْرٰهِيْمَ | حَنِيْفًا ج | وَمَا | كَانَ | مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ (161) |
| (جو) طریقہ ہے | ابراہیم کا | (جو کہ) یکسو تھے | اور نہیں | تھے وہ | مشرکوں میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ ❸ | اِنَّ | صَلَاتِيْ | وَ نُسُكِيْ | وَ مَحْيَايَ | وَ مَمَاتِيْ |
| کہہ دیجیے | بیشک | میری نماز | اور میری قربانی | اور میری زندگی | اور میری موت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ لا (162) | لَا شَرِيْكَ ❺ | لَهٗ ج | وَبِذٰلِكَ |
| اللہ کے لیے ہے | (جو) رب ہے | تمام جہانوں کا | کوئی شریک نہیں | اس کا | اور اسی کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُمِرْتُ ❻ | وَ اَنَا | اَوَّلُ | الْمُسْلِمِيْنَ (163) | قُلْ ❸ | اَ |
| میں حکم دیا گیا ہوں | اور میں | پہلا (ہوں) | تمام فرمانبرداروں (سے) | کہہ دیجیے | کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| غَيْرَ اللّٰهِ | اَبْغِيْ | رَبًّا ❼ | وَّ هُوَ | رَبُّ | كُلِّ شَيْءٍ ط |
| اللہ کے علاوہ | میں تلاش کروں | کوئی (اور) رب | حالانکہ وہ | رب ہے | ہر چیز کا |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت هُمْ اور یہ دونوں کا ترجمہ وہ ہے۔❷علامت یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جائے گا کا مفہوم ہے۔❸ قُلْ قَوْلٌ سے بنا ہے یہاں "و" کو گرا دیا گیا ہے۔❹ اگر فعل کے آخر میں ىْ لگانی ہوتو اسکے اور فعل کے درمیان نِ کا اضافہ کرتے ہیں۔❺ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہوتو اسکا ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔❻ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ لَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا ۚ | اور نہیں کماتی ہر جان (گناہ) مگر اسی پر ہے (اسکا وبال) |
| وَ لَا تَزِرُ وَازِرَةٌ | اور نہیں اٹھائیگی کوئی بوجھ اٹھانے والی |
| وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ | کسی دوسری (جان) کا بوجھ |
| ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ | پھر تمہارے رب کی طرف ہی تمہارا لوٹ کر جانا ہے |
| فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا | تو وہ خبر دے گا تمہیں اس کی جو |
| كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿164﴾ | تھے تم اس میں اختلاف کرتے۔ ﴿164﴾ |
| وَ هُوَ الَّذِيْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ | اور وہی ہے جس نے بنایا تمہیں جانشین زمین کا |
| وَ رَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ | اور بلند کر دیا تم میں سے بعض کو بعض پر |
| دَرَجٰتٍ لِّيَبْلُوَكُمْ | درجوں میں، تاکہ وہ آزمائے تمہیں |
| فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ ؕ | اُن (نعمتوں) میں جو اس نے دیں تمہیں |
| اِنَّ رَبَّكَ سَرِيْعُ الْعِقَابِ ۖ وقفة | بیشک تیرا رب بہت جلد سزا دینے والا ہے |
| وَ اِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿165﴾ ع | اور بیشک وہ یقیناً بخشنے والا، بہت مہربان ہے۔ ﴿165﴾ |

النصف ع 20/11/7

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | لاعلاج، لاتعداد، لامحدود۔ | خَلٰٓئِفَ | خلیفہ، خلافت، خلف الرشید۔ |
| تَكْسِبُ | کسبِ حلال، کسبی لوگ۔ | الْاَرْضِ | ارض و سما، کرۂ ارض، قطعۂ اراضی۔ |
| اِلٰى | الداعی الی الخیر، رجوع الی اللہ۔ | رَفَعَ | رفعت، سطحِ مرتفع، مرفوع القلم۔ |
| مَّرْجِعُكُمْ | رجوع، مراجعت، رِجعت پسند۔ | فَوْقَ | مافوق الفطرت، فوقیت، فائق۔ |
| فَيُنَبِّئُكُمْ | نبی، انبیاء۔ | لِّيَبْلُوَكُمْ | ابتلا، مبتلا، بلا۔ |
| فِيْهِ | فی الحال، فی الفور، فی الوقت۔ | سَرِيْعُ | سریع الحرکت، سرعت۔ |
| تَخْتَلِفُوْنَ | اختلاف، مختلف، اختلافات۔ | الْعِقَابِ | عقوبت خانہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ لَا | تَكْسِبُ❶ | كُلُّ نَفْسٍ | اِلَّا عَلَيْهَا ج | وَ لَا |
| اور نہیں | کماتی | ہر جان (گناہ) | مگر اسی پر ہے (اسکا وبال) | اور نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَزِرُ❶ | وَّازِرَةٌ❷❸ | وِّزْرَ | اُخْرٰى❷ ج | ثُمَّ | اِلٰى رَبِّكُمْ❹ |
| اٹھائیگی | کوئی بوجھ اٹھانے والی | بوجھ | (کسی) دوسری کا | پھر | تمہارے رب کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَّرْجِعُكُمْ | فَيُنَبِّئُكُمْ❹ | بِمَا | كُنْتُمْ | فِيْهِ |
| تمہارا لوٹ کر جانا ہے | تو وہ خبر دے گا تمہیں | (اس) کی جو | تھے تم | اس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَخْتَلِفُوْنَ (164) | وَ هُوَ | الَّذِىْ | جَعَلَكُمْ❹ | خَلٰٓئِفَ❺ |
| تم سب اختلاف کرتے | اور وہی ہے | جس نے | بنایا تمہیں | جانشین |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْاَرْضِ | وَ رَفَعَ | بَعْضَكُمْ❹ | فَوْقَ بَعْضٍ | دَرَجٰتٍ❻ |
| زمین کا | اور بلند کر دیا | تمہارے بعض کو | بعض پر | درجوں میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّيَبْلُوَكُمْ❹ | فِىْ | مَآ | اٰتٰكُمْ❹ ط | اِنَّ رَبَّكَ |
| تا کہ وہ آزمائے تمہیں | (اُن نعمتوں) میں | جو | اس نے دیں تمہیں | بیشک تیرا رب |

20 ع 11 7 النصف

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سَرِيْعُ | الْعِقَابِ قف وقفة | وَ اِنَّهٗ | لَغَفُوْرٌ❼ | رَّحِيْمٌ❼ ع (165) |
| بہت جلد | سزا (دینے) والا ہے | اور بیشک وہ | یقیناً بہت بخشنے والا | بڑا مہربان ہے |

**ضروری وضاحت**

❶ تَ فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ ةٌ اور ى واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ كُمْ اگر اسم کے ساتھ ہو تو ترجمہ تمہارا، تمہاری، تمہارے کیا جاتا ہے اور اگر فعل کے ساتھ ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ❺ خَلٰٓئِفَ خَلِيْفَةٌ کی جمع ہے۔ ❻ ات جمع مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❼ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔

اٰيَاتُهَا 206 | 7 سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ مَكِّيَّةٌ 39 | رُكُوْعَاتُهَا 24

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

| | |
|---|---|
| الٓمّٓصٓ ﴿1﴾ كِتٰبٌ اُنْزِلَ | الٓمّٓصٓ ﴿1﴾ (یہ) ایک کتاب ہے (جو) نازل کی گئی |
| اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ | آپ کی طرف تو نہ ہو آپ کے سینے میں |
| حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ | کوئی تنگی اس سے، تاکہ آپ ڈرائیں اسکے ذریعے |
| وَ ذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿2﴾ | اور نصیحت ہے مومنوں کے لیے۔ ﴿2﴾ |
| اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ | تم پیروی کرو اسکی جو نازل کیا گیا ہے تمہاری طرف |
| مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ لَا تَتَّبِعُوْا | تمہارے رب کی طرف سے اور نہ پیروی کرو |
| مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ؕ | اس کے علاوہ (اور) دوستوں کی |
| قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿3﴾ | بہت ہی کم تم نصیحت حاصل کرتے ہو۔ ﴿3﴾ |
| وَ كَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا | اور کتنی ہی بستیاں ہیں (کہ) ہم نے ہلاک کردیا انہیں |
| فَجَآءَهَا بَاْسُنَا بَيَاتًا | تو آیا اُن پر ہمارا عذاب راتوں رات |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اُنْزِلَ : نازل، شانِ نزول، منزل من اللہ۔ | اِتَّبِعُوْا، تَتَّبِعُوْا : اتباع، متبع سنت، تابع فرماں۔ |
| اِلَيْكَ : الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ، رجوع الی اللہ۔ | مَآ : ماتحت، ماحول، مافوق الفطرت۔ |
| فَلَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحدود۔ | مِنْ : منجانب، من جملہ، من وعن۔ |
| صَدْرِكَ : شرح صدر، واقعہ شق صدر۔ | اَوْلِيَآءَ : ولی، ولایت، اولیائے کرام۔ |
| حَرَجٌ : کوئی حرج نہیں (تنگی)۔ | قَلِيْلًا : قلیل مدت، قلیل المیعاد، قلت۔ |
| ذِكْرٰى، تَذَكَّرُوْنَ : ذکر اذکار، مذکور۔ | قَرْيَةٍ : قریہ قریہ بستی بستی۔ |
| لِلْمُؤْمِنِيْنَ : امن، ایمان، مؤمن۔ | اَهْلَكْنٰهَا : ہلاک، مہلک، ہلاکت۔ |

رُكُوْعَاتُهَا 24 | 7 سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ مَكِّيَّةٌ 39 | اٰيَاتُهَا 206

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الٓمّٓصٓ (1) | كِتٰبٌ | اُنْزِلَ ❶ | اِلَيْكَ | فَلَا | يَكُنْ ❷ |
| الٓمّٓصٓ | (یہ) کتاب ہے | (جو) نازل کی گئی | آپکی طرف | تو نہ | ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ صَدْرِكَ | حَرَجٌ ❸ | مِّنْهُ | لِتُنْذِرَ ❹ | بِهٖ | وَ |
| آپکے سینے میں | کوئی تنگی | اس سے | تاکہ آپ ڈرائیں | اسکے ذریعے | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ذِكْرٰى ❺ | لِلْمُؤْمِنِيْنَ (2) | اِتَّبِعُوْا ❻ | مَآ | اُنْزِلَ ❶ | اِلَيْكُمْ |
| نصیحت ہے | مومنوں کے لیے | تم سب پیروی کرو | (اسکی) جو | نازل کیا گیا ہے | تمہاری طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ رَّبِّكُمْ | وَ | لَا تَتَّبِعُوْا ❼ | مِنْ دُوْنِهٖٓ ❽ | اَوْلِيَآءَ ؕ |
| تمہارے رب کی طرف سے | اور | مت تم سب پیروی کرو | اسکے علاوہ | (اور) دوستوں کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَلِيْلًا مَّا ❽ | تَذَكَّرُوْنَ (3) | وَكَمْ | مِّنْ قَرْيَةٍ ❽ |
| بہت ہی کم | تم سب نصیحت حاصل کرتے ہو | اور کتنی (ہی) | بستیاں ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَهْلَكْنٰهَا | فَجَآءَهَا | بَاْسُنَا | بَيَاتًا |
| ہم نے ہلاک کردیا انہیں | تو آیا اُن پر | ہمارا عذاب | راتوں رات |

**ضروری وضاحت**

❶ شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہے۔❷ یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❹ "لِ" اگر فعل کے شروع میں ہو تو ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔❺ ذِكْرٰى میں ـٰى واحد مؤنث کی علامت ہے، ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❻ شروع میں "اِ" اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❼ لَا کے بعد فعل کے آخر میں اگر وْا ہو تو اس فعل میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❽ یہاں مَا اور مِنْ دونوں زائد ہیں مَا میں تاکید ہے۔

| | |
|---|---|
| اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ﴿4﴾ | یا (جب) وہ دوپہر کو آرام کرنے والے تھے۔ ﴿4﴾ |
| فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَآ | پھر نہ تھی ان کی پکار جب آیا انکے پاس ہمارا عذاب |
| اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِیْنَ ﴿5﴾ | مگر یہ کہ انہوں نے کہا بیشک ہم ہی ظالم تھے۔ ﴿5﴾ |
| فَلَنَسْئَلَنَّ الَّذِیْنَ اُرْسِلَ | تو ضرور ہم پوچھیں گے ان لوگوں سے (کہ) بھیجے گئے |
| اِلَیْهِمْ وَ لَنَسْئَلَنَّ | انکی طرف (رسول) اور ضرور ہم پوچھیں گے |
| الْمُرْسَلِیْنَ ﴿6﴾ فَلَنَقُصَّنَّ عَلَیْهِمْ | رسولوں سے (بھی) ﴿6﴾ پھر ضرور ہم بیان کریں گے ان پر |
| بِعِلْمٍ وَّ مَا كُنَّا غَآئِبِیْنَ ﴿7﴾ | علم کے ساتھ اور نہیں تھے ہم غائب۔ ﴿7﴾ |
| وَ الْوَزْنُ یَوْمَئِذِ الْحَقُّ | اور وزن اس دن برحق ہے |
| فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِیْنُهٗ | پھر جو (شخص کہ) بھاری ہوگئے اسکے (اعمال کے) پلڑے |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿8﴾ | تو وہی لوگ ہی کامیاب ہونے والے ہیں۔ ﴿8﴾ |
| وَ مَنْ خَفَّتْ مَوَازِیْنُهٗ | اور جو (شخص کہ) ہلکے ہوگئے اس کے پلڑے |
| فَاُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ خَسِرُوْٓا | تو وہی لوگ ہیں جنہوں نے خسارے میں ڈالا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| قَآئِلُوْنَ : قیلولہ کرنا (دوپہر کو تھوڑی دیر کے لیے سونا) | بِعِلْمٍ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |
| دَعْوٰىهُمْ : دعوٰی، مدعی۔ | غَآئِبِیْنَ : غیب، غائب۔ |
| ظٰلِمِیْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم۔ | الْوَزْنُ، مَوَازِیْنُهٗ : وزن، اوزان، میزان۔ |
| فَلَنَسْئَلَنَّ : سوال، سائل، مسئول۔ | یَوْمَئِذٍ : یوم، ایام، یوم آزادی، یوم پاکستان۔ |
| اُرْسِلَ : مرسل، ارسال، رسول، رسالت۔ | ثَقُلَتْ : کشش ثقل، ثقیل (بھاری)۔ |
| فَلَنَقُصَّنَّ : قصہ گوئی، قصہ کہانی۔ | الْمُفْلِحُوْنَ : فوز و فلاح، فلاحی کام، فلاحی ادارے۔ |
| عَلَیْهِمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | خَفَّتْ : خفیف، تخفیف، مخفف۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ هُمْ | قَآئِلُوْنَ[1] (4) | فَمَا | كَانَ | دَعْوٰىهُمْ | اِذْ |
| یا (جب) وہ | سب دوپہر کو آرام کرنیوالے تھے | پھر نہ | تھی | ان کی پکار | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جَآءَهُمْ | بَاْسُنَآ | اِلَّآ | اَنْ | قَالُوْٓا | اِنَّا كُنَّا[2][3] |
| آیا انکے پاس | ہمارا عذاب | مگر | یہ کہ | اُن سب نے کہا | بیشک ہم تھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ظٰلِمِيْنَ (5) | فَلَنَسْـَٔلَنَّ[4] | الَّذِيْنَ | اُرْسِلَ | اِلَيْهِمْ |
| سب ظالم | تو البتہ ضرور ہم پوچھیں گے | ان لوگوں سے جو | بھیجے گئے | انکی طرف (رسول) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ لَنَسْـَٔلَنَّ[4] | الْمُرْسَلِيْنَ (6) | فَلَنَقُصَّنَّ[4] | عَلَيْهِمْ |
| اور البتہ ضرور ہم پوچھیں گے | سب رسولوں سے (بھی) | پھر البتہ ضرور ہم بیان کریں گے | ان پر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِعِلْمٍ | وَّمَا | كُنَّا | غَآئِبِيْنَ (7) | وَالْوَزْنُ | يَوْمَئِذِ | الْحَقُّ ۚ |
| علم کے ساتھ | اور نہیں | تھے ہم | سب غائب | اور وزن | اس دن | برحق ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ | ثَقُلَتْ[5] | مَوَازِيْنُهٗ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ[6][7] (8) |
| پھر جو | (کہ) بھاری ہو گئے | اسکے پلڑے | تو وہی لوگ | ہی سب کامیاب ہونے والے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ | خَفَّتْ[5] | مَوَازِيْنُهٗ | فَاُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ | خَسِرُوْٓا |
| اور جو | ہلکے ہو گئے | اس کے پلڑے | تو وہی لوگ ہیں | جن | سب نے خسارے میں ڈالا |

## ضروری وضاحت

❶ اس سے مراد ”قیلولہ کرنے والے“ ہیں۔ ❷ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❸ اِنَّا میں نَا اور كُنَّا میں نَا دونوں کا ترجمہ ”ہم“ ہے۔ ❹ ”لَ“ اور نَّ دونوں تاکید کے لیے ہیں۔ ❺ تْ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❻ هُمْ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید پیدا ہو جاتی ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔ ❼ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں ”کرنے والے“ کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا | اپنے نفسوں کو اس وجہ سے جو تھے وہ |
| بِاٰيٰتِنَا يَظْلِمُوْنَ ﴿9﴾ | ہماری آیتوں کے ساتھ بے انصافی کرتے۔ ﴿9﴾ |
| وَ لَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ | اور بلاشبہ ہم نے ٹھکانا دیا تمہیں زمین میں |
| وَ جَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ | اور ہم نے بنائے تمہارے لیے اس میں زندگی کے سامان |
| ع 1 10 8 قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿10﴾ | بہت ہی کم تم شکر کرتے ہو۔ ﴿10﴾ |
| وَ لَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ | اور بلاشبہ ہم نے پیدا کیا تمہیں |
| ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ | پھر ہم نے شکلیں بنائیں تمہاری |
| ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ ۖ | پھر ہم نے کہا فرشتوں سے (کہ) سجدہ کرو آدم کو |
| فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ | تو انہوں نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے |
| لَمْ يَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ﴿11﴾ | نہ ہوا وہ سجدہ کرنے والوں میں سے۔ ﴿11﴾ |
| قَالَ مَا مَنَعَكَ | کہا (اللہ نے) کس (چیز) نے روکا تجھے |
| اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ ؕ | کہ نہ تو سجدہ کرے جبکہ میں نے حکم دیا تجھے؟ |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

اَنْفُسَهُمْ : نفسانفسی، نفسیات، نظامِ تنفس۔

يَظْلِمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔

مَكَّنّٰكُمْ : مکین، مکان۔

فِيْهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔

مَعَايِشَ : معاش، معیشت، معاشی ترقی۔

قَلِيْلًا : قلیل وقت، قلیل مدت، قلت۔

تَشْكُرُوْنَ : شکر، شکریہ، شکرانہ، اظہارِ تشکر۔

خَلَقْنٰكُمْ : خلق، مخلوق، خلقت۔

صَوَّرْنٰكُمْ : شکل وصورت، مصوّر، تصویر۔

قُلْنَا، قَالَ : قول، اقوال، مقولہ۔

اسْجُدُوْا : ساجد، مسجود، مسجد، سجدہ۔

اِلَّآ : الاقلیل، الا ماشاءاللہ، الا یہ کہ۔

مَنَعَكَ : منع، مانع، ممنوع، ممنوعہ علاقہ۔

اَمَرْتُكَ : امر، آمر، آمریت۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْفُسَهُمْ | بِمَا | كَانُوْا | بِاٰيٰتِنَا | يَظْلِمُوْنَ (9) |
| اپنے نفسوں کو | اس وجہ سے جو | تھے وہ سب | ہماری آیتوں کے ساتھ | وہ سب بے انصافی کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ ❶ | مَكَّنّٰكُمْ ❷ | فِي الْاَرْضِ | وَ | جَعَلْنَا |
| اور | البتہ تحقیق | ہم نے ٹھکانہ دیا تمہیں | زمین میں | اور | ہم نے بنائے |

ع 1 10 8

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكُمْ | فِيْهَا | مَعَايِشَ ؕ | قَلِيْلًا مَّا ❸ | تَشْكُرُوْنَ (10) |
| تمہارے لیے | اس میں | زندگی کے سامان | بہت ہی کم | تم سب شکر کرتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ ❶ | خَلَقْنٰكُمْ ❷ | ثُمَّ | صَوَّرْنٰكُمْ | ثُمَّ |
| اور | البتہ تحقیق | ہم نے پیدا کیا تمہیں | پھر | ہم نے شکلیں بنائیں تمہاری | پھر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْنَا | لِلْمَلٰٓئِكَةِ ❹ | اسْجُدُوْا ❺ | لِاٰدَمَ ۖ | فَسَجَدُوْٓا |
| ہم نے کہا | فرشتوں سے (کہ) | تم سب سجدہ کرو | آدم کو | تو ان سب نے سجدہ کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ | اِبْلِيْسَ ؕ | لَمْ يَكُنْ | مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ❻ (11) | قَالَ |
| سوائے | ابلیس کے | نہ وہ ہوا | سجدہ کرنے والوں میں سے | کہا (اللہ نے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | مَنَعَكَ ❼ | اَلَّا | تَسْجُدَ | اِذْ | اَمَرْتُكَ ؕ ❼❽ |
| کس (چیز) نے | روکا تجھے | یہ کہ نہ | تو سجدہ کرے | جبکہ | میں نے حکم دیا تجھے |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت "لَ" اور قَدْ دونوں تاکید کے لیے ہیں۔ ❷ كُمْ اگر فعل کے ساتھ ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ❸ یہاں مَا زائد ہے اور اس میں تاکید کا مفہوم ہے۔ ❹ ة واحد مؤنث کی نہیں بلکہ جمع مذکر کے لیے ہے۔ ❺ شروع میں "اُ" اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔

❼ كَ اگر فعل کے ساتھ آئے تو ترجمہ تجھے کیا جاتا ہے۔ ❽ شروع میں "ا" الگ نہیں بلکہ اصل لفظ کا حصہ ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ ۚ | اس نے کہا میں بہتر ہوں اس سے |
| خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ | تو نے پیدا کیا مجھے آگ سے |
| وَّ خَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ 12 | اور تو نے پیدا کیا اسے مٹی سے۔ 12 |
| قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُوْنُ | فرمایا پھر اتر جا اس (بہشت) سے پس نہ تھا (لائق) |
| لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِيْهَا فَاخْرُجْ | تیرے لیے کہ تو تکبر کرے اس میں، پس نکل جا |
| اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ 13 | بیشک تو ذلیل ہونے والوں میں سے ہے۔ 13 |
| قَالَ اَنْظِرْنِيْٓ | اس (ابلیس) نے کہا تو مہلت دے مجھے |
| اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ 14 | اس دن تک (کہ) وہ اٹھائے جائیں گے۔ 14 |
| قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ 15 | فرمایا بیشک تو مہلت دیے جانیوالوں میں سے ہے۔ 15 |
| قَالَ فَبِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ | اس نے کہا تو اس وجہ سے کہ تو نے گمراہ کیا مجھے |
| لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ | لازماً میں بیٹھوں گا ان (کو گمراہ کرنے) کے لیے |
| صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ 16 | تیرے سیدھے راستے پر۔ 16 |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| خَيْرٌ | خیر و عافیت، خیریت۔ |
| مِّنْهُ | منجانب، من جملہ، من و عن۔ |
| خَلَقْتَنِيْ | خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| نَّارٍ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری |
| طِيْنٍ | بدطینت انسان۔ |
| تَتَكَبَّرَ | تکبر، متکبر۔ |
| فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الوقت۔ |
| فَاخْرُجْ | خارج، خروج، اخراج، امور خارجہ۔ |
| اِلٰى | الداعی الی الخیر، مکتوب الیہ۔ |
| يَوْمِ | یوم، ایام، یوم آزادی، یوم پاکستان۔ |
| يُبْعَثُوْنَ | بعثت، مبعوث۔ |
| لَاَقْعُدَنَّ | قعدہ، مقعد |
| صِرَاطَكَ | پل صراط، صراط مستقیم۔ |
| الْمُسْتَقِيْمَ | خط مستقیم، استقامت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اَنَا | خَيْرٌ | مِّنْهُ ج | خَلَقْتَنِيْ ❶ | مِنْ نَّارٍ |
| اس نے کہا | میں | بہتر ہوں | اس سے | تو نے پیدا کیا مجھے | آگ سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | خَلَقْتَهٗ | مِنْ طِيْنٍ (12) | قَالَ | فَاهْبِطْ |
| اور | تو نے پیدا کیا اسے | مٹی سے | فرمایا (اللہ نے) | پھر اتر جا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْهَا | فَمَا | يَكُوْنُ ❷ | لَكَ | اَنْ | تَتَكَبَّرَ ❸ | فِيْهَا |
| اس سے | پس نہ | تھا (لائق) | تیرے لیے | یہ کہ | تو تکبر کرے | اس میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاخْرُجْ | اِنَّكَ | مِنَ الصّٰغِرِيْنَ (13) | قَالَ |
| پس تو نکل جا | بیشک تو | ذلیل ہونے والوں میں سے ہے | اس (ابلیس) نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْظِرْنِيْٓ ❶ | اِلٰى يَوْمِ | يُبْعَثُوْنَ ❹ (14) | قَالَ | اِنَّكَ |
| تو مہلت دے مجھے | اس دن تک (کہ) | وہ سب اٹھائے جائیں گے | فرمایا | بیشک تو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ❺ (15) | قَالَ | فَبِمَآ | اَغْوَيْتَنِيْ ❶ |
| مہلت دیے جانیوالوں میں سے ہے | اس نے کہا | تو اس وجہ سے کہ | تو نے گمراہ کیا مجھے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَاَقْعُدَنَّ ❻ | لَهُمْ | صِرَاطَكَ ❼ | الْمُسْتَقِيْمَ ۙ (16) |
| ضرور بالضرور میں بیٹھوں گا | ان کے لیے | تیرے راستے پر | سیدھے |

### ضروری وضاحت

❶ اگر فعل کے آخر میں ی لگائی ہو تو اس کے اور فعل کے درمیان ''نِ'' کا اضافہ کرتے ہیں۔ ❷ یہاں علامت یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ یہاں علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔ ❹ علامت یـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جائے گا کا مفہوم ہے۔ ❺ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں دیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ علامت لَ اور نَّ دونوں تاکید کے لیے ہیں۔ ❼ كَ اگر اسم کے ساتھ ہو تو ترجمہ تیرا، تیری، تیرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ | پھر ضرور میں آؤں گا ان کے پاس |
| مِّنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَ مِنْ خَلْفِهِمْ | ان کے آگے سے اور ان کے پیچھے سے |
| وَ عَنْ اَيْمَانِهِمْ وَ عَنْ شَمَآئِلِهِمْ ؕ | اور ان کے دائیں سے اور ان کے بائیں سے |
| وَ لَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ﴿17﴾ | اور نہیں پائیں گے آپ انکی اکثریت کو شکر کرنیوالے ﴿17﴾ |
| قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؕ | فرمایا نکل جا اس سے مذمت کیا ہوا دھتکارا ہوا |
| لَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ | یقیناً جس نے تیری پیروی کی ان میں سے |
| لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿18﴾ | ضرور میں بھر دوں گا جہنم کو تم سب سے۔ ﴿18﴾ |
| وَ يٰۤاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَ زَوْجُكَ الْجَنَّةَ | اور اے آدم رہو! تم اور تمہاری بیوی جنت میں |
| فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا | پس دونوں کھاؤ جہاں سے تم دونوں چاہو |
| وَ لَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ | اور مت تم دونوں قریب جانا اس درخت کے |
| فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿19﴾ | پس دونوں ہو جاؤ گے ظالموں میں سے۔ ﴿19﴾ |
| فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ | تو وسوسہ ڈالا ان دونوں (کو بہکانے) کے لیے شیطان نے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| بَيْنِ : بین الاقوامی، بین السطور، بین بین۔ | اَجْمَعِيْنَ : جمع، جمیع، مجموعہ، اجتماع۔ |
| خَلْفِهِمْ : خلف الرشید، خلافت، خلیفہ۔ | اسْكُنْ : ساکن، سکونت، مسکن۔ |
| شَمَآئِلِهِمْ : شمال وجنوب، شمالی علاقہ جات۔ | زَوْجُكَ : زوجہ، زوج، ازواجِ مطہرات۔ |
| تَجِدُ : وجود، موجود، موجودہ۔ | فَكُلَا : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ |
| شٰكِرِيْنَ : شکر، شاکر، مشکور، اظہار تشکر۔ | شِئْتُمَا : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| اخْرُجْ : خارج، خروج، مخرج، امور خارجہ۔ | تَقْرَبَا : قرب، قریب، قرابت۔ |
| تَبِعَكَ : تابع فرماں، متبع سنت۔ | اَلشَّجَرَةَ : شجر کاری، شجر وحجر، شجرۂ نسب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | لَاٰتِيَنَّهُمْ ❶ | مِّنْ بَيْنِ ❷ اَيْدِيْهِمْ | وَ | مِنْ خَلْفِهِمْ |
| پھر | البتہ ضرور میں آؤں گا ان کے پاس | انکے آگے سے | اور | ان کے پیچھے سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَنْ اَيْمَانِهِمْ ❸ | وَ | عَنْ شَمَآئِلِهِمْ ❸ | وَ لَا | تَجِدُ | اَكْثَرَهُمْ |
| اور | ان کے دائیں سے | اور | ان کے بائیں سے | اور نہیں | آپ پائیں گے | انکی اکثریت کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شٰكِرِيْنَ ❹ (17) | قَالَ | اخْرُجْ ❺ | مِنْهَا | مَذْءُوْمًا ❻ | مَّدْحُوْرًا ❻ |
| شکر کرنے والے | فرمایا | نکل جا | اس سے | مذمت کیا ہوا | دھتکارا ہوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَمَنْ | تَبِعَكَ | مِنْهُمْ | لَاَمْلَئَنَّ ❶ | جَهَنَّمَ | مِنْكُمْ |
| یقیناً جس نے | تیری پیروی کی | ان میں سے | البتہ ضرور میں بھر دونگا | جہنم کو | تم سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَجْمَعِيْنَ ❼❹ (18) | وَيٰٓاٰدَمُ | اسْكُنْ ❺ | اَنْتَ | وَ | زَوْجُكَ | الْجَنَّةَ ❽ |
| سب سے | اور اے آدم! | رہو | تم | اور | تمہاری بیوی | جنت میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَكُلَا | مِنْ حَيْثُ | شِئْتُمَا | وَ | لَا تَقْرَبَا | هٰذِهِ الشَّجَرَةَ ❽ |
| پس تم دونوں کھاؤ | جہاں سے | تم دونوں چاہو | اور | نہ تم دونوں قریب جانا | اس درخت کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتَكُوْنَا | مِنَ الظّٰلِمِيْنَ (19) | فَوَسْوَسَ | لَهُمَا | الشَّيْطٰنُ |
| پس تم دونوں ہو جاؤ گے | ظالموں میں سے | پھر وسوسہ ڈالا | ان دونوں کے لیے | شیطان نے |

**ضروری وضاحت**

❶ "لَ" اور نَّ دونوں تاکید کے لیے ہیں۔ ❷ اصل ترجمہ اُنکے آگے کے درمیان ہے یہاں بَيْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ❸ اَيْمَانٌ يَمِيْنٌ کی جمع ہے اور شَمَآئِلُ شِمَالٌ کی جمع ہے۔ ❹ یہاں يْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ شروع میں "اُ" اور آخر میں جزم ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں "کیا ہوا" کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ اَجْمَعِيْنَ پورے لفظ کا ترجمہ سب یا تمام ہے۔ ❽ ة واحد مؤنث کی علامت ہے جس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وٗرِيَ | تا کہ ظاہر کرے ان دونوں کے لیے جو چھپائی گئی تھیں |
| عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا | ان دونوں سے، ان دونوں کے ستر |
| وَ قَالَ مَا نَهٰىكُمَا رَبُّكُمَا | اور کہا نہیں روکا تم دونوں کو تمہارے رب نے |
| عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَا | اس درخت سے مگر (اس لیے) کہ تم دونوں ہو جاؤ |
| مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ ﴿20﴾ | فرشتے یا ہو جاؤ ہمیشہ رہنے والوں میں سے۔ ﴿20﴾ |
| وَ قَاسَمَهُمَآ اِنِّيْ | اور اس نے قسم کھا کر کہا ان دونوں سے کہ بیشک میں |
| لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿21﴾ | تم دونوں کیلئے یقیناً خیر خواہوں میں سے ہوں۔ ﴿21﴾ |
| فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ ۚ | پس اس نے کھینچ لیا ان دونوں کو دھوکے سے |
| فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ | پھر جب ان دونوں نے چکھ لیا درخت کو |
| بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا | (تو) ظاہر ہو گئے ان دونوں کے لیے ان کے ستر |
| وَ طَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا | اور دونوں چپکانے لگے اپنے اوپر (ستر ڈھانپنے کے لیے) |
| مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ؕ | جنت کے پتوں سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لِيُبْدِيَ، بَدَتْ : بادی النظر۔ (ظاہری نظر سے) | مَلَكَيْنِ : ملک، ملائکہ، ملک الموت۔ |
| مِنْ : منجانب، من جملہ، من وعن۔ | الْخٰلِدِيْنَ : خالد، مخلد، خلدِ بریں۔ |
| قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | قَاسَمَهُمَآ : قسم کھانا، قسمیں۔ |
| نَهٰىكُمَا : منہیات، نہی عن المنکر۔ | النّٰصِحِيْنَ : وعظ و نصیحت، پند و نصائح۔ |
| هٰذِهِ : ہٰذا من فضل ربی، علیٰ ہٰذا القیاس۔ | ذَاقَا : ذائقہ، بدذائقہ، ذوق۔ |
| الشَّجَرَةِ : شجر، شجر کاری مہم، شجر و حجر۔ | وَّرَقِ : ورق، اوراق۔ |
| اِلَّآ : اِلّا یہ کہ، اِلّا ماشاءاللہ، اِلّا قلیل۔ | الْجَنَّةِ : جنت کی نعمتیں۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِيُبْدِيَ ❶ | لَهُمَا | مَا وُرِيَ | عَنْهُمَا | مِنْ سَوْاٰتِهِمَا ❷❸ |
| تاکہ وہ ظاہر کرے | ان دونوں کے لیے | جو چھپائی گئی تھیں | ان دونوں سے | ان دونوں کی شرمگاہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ | مَا | نَهٰىكُمَا ❸ | رَبُّكُمَا ❸ | عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ ❹ |
| اور | کہا | نہیں | روکا تم دونوں کو | تم دونوں کے رب نے | اس درخت سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ | اَنْ | تَكُوْنَا ❺ | مَلَكَيْنِ ❻ | اَوْ | تَكُوْنَا ❺ |
| مگر (اس لیے) | کہ | تم دونوں ہو جاؤ | فرشتے | یا | تم دونوں ہو جاؤ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْخٰلِدِيْنَ (20) | وَ قَاسَمَهُمَآ ❸ | اِنِّيْ | لَكُمَا ❸ |
| ہمیشہ رہنے والوں میں سے | اور اس نے قسم کھا کر کہا ان دونوں سے | کہ بیشک میں | تم دونوں کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ (21) | فَدَلّٰىهُمَا ❸ | بِغُرُوْرٍ | فَلَمَّا |
| یقیناً خیرخواہوں میں سے ہوں | پس اس نے کھینچ لیا ان دونوں کو | دھوکے سے | پھر جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذَاقَا ❺ | الشَّجَرَةَ ❹ | بَدَتْ ❹ | لَهُمَا | سَوْاٰتُهُمَا ❸ |
| ان دونوں نے چکھ لیا | درخت کو | (تو) ظاہر ہو گئے | ان دونوں کے لیے | ان دونوں کے ستر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | طَفِقَا يَخْصِفٰنِ ❼ | عَلَيْهِمَا ❽ | مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ❹ |
| اور | لگے وہ دونوں چپکانے | اپنے اوپر | جنت کے پتوں سے |

### ضروری وضاحت

❶ علامت لِ اگر فعل کے شروع میں اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ "تاکہ" کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ هُمَا کا ترجمہ ان دونوں اور كُمَا کا ترجمہ تم دونوں ہے۔ ❹ ةَ اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ لفظ کے آخر میں "ا" دو ہونے پر دلالت کرتا ہے۔ ❻ علامت يْنِ دو ہونے پر دلالت کرتی ہے۔ ❼ طَفِقَا میں "ا" اور يَخْصِفٰنِ میں "ان" کا ملا کر ترجمہ دونوں ہے۔ ❽ هِمَا کا ترجمہ کبھی اپنا، اپنی، اپنے بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ نَادٰىهُمَا رَبُّهُمَآ اَلَمْ | اور آواز دی ان دونوں کو ان کے رب نے کیا نہیں |
| اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ | میں نے روکا تھا تم دونوں کو اس درخت سے |
| وَ اَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ | اور میں نے کہا (نہ) تھا تم دونوں سے (کہ) بیشک شیطان |
| لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿22﴾ | تم دونوں کا کھلا دشمن ہے۔ ﴿22﴾ |
| قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ | دونوں نے کہا اے ہمارے رب! ہم نے ظلم کیا |
| اَنْفُسَنَا ۫ وَ اِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا | اپنی جانوں پر اور اگر نہ معاف کیا تو نے ہمیں |
| وَ تَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ | اور (نہ) تو نے رحم کیا ہم پر (تو) ضرور ہم ہو جائیں گے |
| مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿23﴾ | خسارہ پانیوالوں میں سے۔ ﴿23﴾ |
| قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ | فرمایا اتر جاؤ تمہارا بعض بعض کا دشمن ہے |
| وَ لَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ | اور تمہارے لیے زمین میں ٹھکانا ہے |
| وَّ مَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿24﴾ | اور فائدہ اٹھانا ہے ایک وقت تک۔ ﴿24﴾ |
| قَالَ فِيْهَا تَحْيَوْنَ وَ فِيْهَا | فرمایا اس میں تم زندگی گزارو گے اور اسی میں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

نَادٰىهُمَا : ندا، منادی، ندائے ملت۔

اَنْهَكُمَا : منہیات، نہی عن المنکر۔

الشَّجَرَةِ : شجر، شجرکاری مہم، شجر و حجر۔

اَقُلْ، قَالَا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

عَدُوٌّ : بغض و عداوت، اعداء۔

مُّبِيْنٌ : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔

ظَلَمْنَآ : ظلم، ظالم، مظلوم۔

اَنْفُسَنَا : نفس، نفسیات، نفسانی خواہشات۔

تَغْفِرْ : استغفار، دعائے مغفرت۔

تَرْحَمْنَا : رحم و کرم، مرحوم، رحمت۔

الْخٰسِرِيْنَ : خائب و خاسر، خسارہ۔

الْاَرْضِ : ارض و سما، قطعۂ ارض، کرۂ ارض۔

مُسْتَقَرٌّ : قرار، استقرار۔

مَتَاعٌ : متاعِ عزیز، متاعِ کارواں، مال و متاع۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ نَادٰىهُمَا ❶ | رَبُّهُمَآ ❶ | اَلَمْ | اَنْهَكُمَا ❶ | عَنْ تِلْكُمَا ❷ الشَّجَرَةِ ❸ |
| اور آواز دی ان دونوں کو | ان کے رب نے | کیا نہیں | میں نے روکا تھا تم دونوں کو | اس درخت سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اَقُلْ | لَّكُمَآ ❶ | اِنَّ الشَّيْطٰنَ | لَكُمَا ❶ | عَدُوٌّ | مُّبِيْنٌ (22) |
| اور میں نے کہا (نہ) تھا | تم دونوں سے | بیشک شیطان | تم دونوں کا | دشمن ہے | کھلا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَا ❹ | رَبَّنَا ❺ | ظَلَمْنَآ | اَنْفُسَنَا سکتة | وَاِنْ | لَّمْ تَغْفِرْ |
| دونوں نے کہا | اے ہمارے رب! | ہم نے ظلم کیا | اپنی جانوں پر | اور اگر | نہ تو نے معاف کیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَنَا ❻ | وَ تَرْحَمْنَا | لَنَكُوْنَنَّ ❼ | مِنَ الْخٰسِرِيْنَ (23) |
| ہمیں | اور (نہ) تو نے رحم کیا ہم پر | (تو) ضرور ہم ہو جائیں گے | خسارہ پانیوالوں میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اهْبِطُوْا ❽ | بَعْضُكُمْ | لِبَعْضٍ | عَدُوٌّ ج |
| فرمایا | تم سب اتر جاؤ | تمہارا بعض | بعض کا | دشمن ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ لَكُمْ | فِي الْاَرْضِ | مُسْتَقَرٌّ | وَّ مَتَاعٌ |
| اور تمہارے لیے | زمین میں | ٹھکانا ہے | اور فائدہ اٹھانا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰى حِيْنٍ (24) | قَالَ | فِيْهَا | تَحْيَوْنَ | وَ فِيْهَا |
| ایک وقت تک | فرمایا | اس میں | تم سب زندگی گزارو گے | اور اسی میں |

## ضروری وضاحت

❶ هُمَا کا ترجمہ اُن دونوں اور كُمَا کا ترجمہ تم دونوں ہے۔ ❷ جب تِلْكَ سے اشارہ کیا جا رہا ہو اور جن کے لیے اشارہ کیا جا رہا ہو وہ دو ہوں تو یہ تِلْكُمَا ہو جاتا ہے۔ ❸ ة مؤنث کی علامت ہے۔ ❹ ا میں دو ہونے کا مفہوم ہے۔ ❺ رَبَّنَا کے ساتھ يَا محذوف ہے اُسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔ ❻ لَنَا کا اصل ترجمہ ہمارے لیے ہے یہاں ضرورتاً یہ ترجمہ کیا گیا ہے۔ ❼ علامت "لَ" اور نَّ دونوں تاکید کے لیے ہیں۔ ❽ شروع میں "ا" آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

ع 2/15/9

| | |
|---|---|
| تَمُوْتُوْنَ وَ مِنْهَا تُخْرَجُوْنَ ﴿25﴾ ع | تم مروگے اور اسی سے تم (قیامت کے دن) نکالے جاؤ گے ﴿25﴾ ع |
| یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَیْكُمْ لِبَاسًا | اے آدم کی اولاد! بلاشبہ ہم نے اتارا تم پر لباس |
| یُّوَارِیْ سَوْاٰتِكُمْ وَ رِیْشًا ؕ | (جو) چھپاتا ہے تمہارے ستر کو اور زینت (بنادیا) |
| وَ لِبَاسُ التَّقْوٰی ۙ ذٰلِكَ خَیْرٌ ؕ | اور تقوٰی کا لباس وہ سب سے بہتر ہے، |
| ذٰلِكَ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰهِ | یہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہے |
| لَعَلَّهُمْ یَذَّكَّرُوْنَ ﴿26﴾ | تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں۔ ﴿26﴾ |
| یٰبَنِیْٓ اٰدَمَ لَا یَفْتِنَنَّكُمُ | اے آدم کی اولاد! (کہیں) فتنے میں نہ ڈالے تمہیں |
| الشَّیْطٰنُ كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَیْكُمْ | شیطان جس طرح اس نے نکلوادیا تھا تمہارے ماں باپ کو |
| مِّنَ الْجَنَّةِ یَنْزِعُ عَنْهُمَا لِبَاسَهُمَا | جنت سے وہ اترواتا تھا ان دونوں سے ان کا لباس |
| لِیُرِیَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ؕ اِنَّهٗ یَرٰىكُمْ هُوَ | تاکہ وہ دکھائے انہیں انکے ستر، بیشک وہ دیکھتا ہے تمہیں |
| وَ قَبِیْلُهٗ مِنْ حَیْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ؕ | وہ اور اس کا قبیلہ جہاں سے نہیں تم دیکھتے انہیں |
| اِنَّا جَعَلْنَا الشَّیٰطِیْنَ اَوْلِیَآءَ | بیشک ہم نے بنایا ہے شیاطین کو دوست |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

تَمُوْتُوْنَ : موت وحیات، حیات بعد الموت۔
تُخْرَجُوْنَ : خارج، خروج، مخرج، وزیر خارجہ۔
یٰبَنِیْٓ : بنی اسرائیل، محمد بن قاسم۔
اَنْزَلْنَا : نازل، نزول، منزل۔
عَلَیْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
التَّقْوٰی : تقوٰی، متقی۔
یَذَّكَّرُوْنَ : ذکر، اذکار، تذکیر۔
لَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحدود۔
یَفْتِنَنَّكُمُ : فتنہ، فتنہ انگیزی، فتان۔
اَبَوَیْكُمْ : آبا و اجداد، آبائی شہر۔
لِیُرِیَهُمَا : مرئی و غیر مرئی، رؤیتِ ہلال کمیٹی۔
قَبِیْلُهٗ : قبیلہ، قبائل، قبائلی نظام۔
حَیْثُ : حیثیت، من حیث القوم۔
اَوْلِیَآءَ : ولی، ولایت، اولیائے کرام۔

ع 2 15 9

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَمُوْتُوْنَ | وَ مِنْهَا | تُخْرَجُوْنَ ❶ ع (25) | يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ | قَدْ ❷ |
| تم سب مروگے | اور اسی سے | تم سب نکالے جاؤگے | اے آدم کی اولاد! | بلاشبہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْزَلْنَا | عَلَيْكُمْ | لِبَاسًا | يُّوَارِيْ | سَوْاٰتِكُمْ | وَ رِيْشًا ؕ |
| ہم نے اُتارا | تم پر | لباس | وہ چھپاتا ہے | تمہارے ستر کو | اور زینت ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِبَاسُ التَّقْوٰى ۙ | ذٰلِكَ | خَيْرٌ ؕ | ذٰلِكَ ❸ | مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ ❹ |
| اور | تقوٰی کا لباس | وہ | سب سے بہتر ہے | یہ | اللہ کی نشانیوں میں سے ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ❺ (26) | يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ | لَا يَفْتِنَنَّكُمُ ❻ | الشَّيْطٰنُ |
| تاکہ وہ سب نصیحت حاصل کریں | اے آدم کی اولاد! | ہرگز نہ فتنے میں ڈالے تمہیں | شیطان |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَمَآ | اَخْرَجَ ❼ | اَبَوَيْكُمْ | مِّنَ الْجَنَّةِ ❹ | يَنْزِعُ | عَنْهُمَا | لِبَاسَهُمَا |
| جس طرح | اس نے نکلوادیا تھا | تمہارے ماں باپ کو | جنت سے | وہ اترواتا تھا | ان دونوں سے | ان کا لباس |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِيُرِيَهُمَا | سَوْاٰتِهِمَا | اِنَّهٗ يَرٰىكُمْ هُوَ ❽ | وَ | قَبِيْلُهٗ |
| تاکہ وہ دکھائے ان دونوں کو | ان دونوں کے ستر | بیشک وہ دیکھتا ہے تمہیں | اور | اس کا قبیلہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ حَيْثُ | لَا تَرَوْنَهُمْ ؕ | اِنَّا جَعَلْنَا ❾ | الشَّيٰطِيْنَ | اَوْلِيَآءَ |
| جہاں سے | نہیں تم سب دیکھتے انہیں | بیشک ہم نے بنایا ہے | شیاطین کو | دوست |

**ضروری وضاحت**

❶ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ قَدْ تاکید کے لیے آتا ہے۔ ❸ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے ضرورتاً اس کا ترجمہ یہ کردیا جاتا ہے۔ ❹ ةٌ اور اتٌ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ علامت هُمْ اور يَ دونوں کا ترجمہ وہ ہے۔ ❻ يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ "ا" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے جیسے: خَرَجَ وہ نکلا سے اَخْرَجَ اس نے نکالا۔ ❽ هٗ، يَ اور هُوَ تینوں کا ترجمہ وہ ہے۔ ❾ اِنَّا میں نَا اور جَعَلْنَا میں نَا دونوں کا ترجمہ ہم نے ہے۔

| | |
|---|---|
| لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿27﴾ | ان لوگوں کا جو ایمان نہیں لاتے۔ ﴿27﴾ |
| وَ اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً قَالُوْا | اور جب وہ کریں کوئی بے حیائی (کا کام تو) کہتے ہیں |
| وَجَدْنَا عَلَيْهَآ اٰبَآءَنَا | ہم نے پایا اس پر اپنے باپ دادا کو |
| وَ اللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا ؕ | اور اللہ نے حکم دیا ہے ہمیں اس کا |
| قُلْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ ؕ | کہہ دیجیے بیشک اللہ نہیں حکم دیتا بے حیائی کا |
| اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿28﴾ | کیا تم کہتے ہو اللہ پر (وہ بات) جو نہیں تم جانتے۔ ﴿28﴾ |
| قُلْ اَمَرَ رَبِّیْ بِالْقِسْطِ ۟ | کہہ دیجیے حکم دیا ہے میرے رب نے انصاف کا |
| وَ اَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ | اور سیدھا رکھو اپنے چہروں (کے رخ) کو ہر نماز کے وقت |
| وَّ ادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ | اور پکارو اسے خالص کرتے ہوئے اس کے لیے |
| الدِّيْنَ ۬ؕ كَمَا بَدَاَكُمْ | دین کو، جیسا کہ اس نے ابتدا کی تمہاری |
| تَعُوْدُوْنَ ؕ ﴿29﴾ | (ویسے ہی) تم لوٹو گے۔ (یعنی دوبارہ پیدا ہوگے) ﴿29﴾ |
| فَرِيْقًا هَدٰى وَ فَرِيْقًا | ایک فریق کو اس نے ہدایت دی اور ایک فریق (کہ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُؤْمِنُوْنَ : امن، ایمان، مؤمن۔ | عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| فَعَلُوْا : فعل، فاعل، مفعول۔ | تَعْلَمُوْنَ : عمل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| فَاحِشَةً : فحاشی، فحش گوئی۔ | بِالْقِسْطِ : قسط، اقساط۔ |
| قَالُوْا، قُلْ : قول، اقوال، مقولہ۔ | اَقِيْمُوْا : قائم، قیام، مقیم۔ |
| وَجَدْنَا : وجود، موجود، موجودات۔ | وُجُوْهَكُمْ : علی وجہ البصیرت، توجہ، متوجہ ہونا۔ |
| اٰبَآءَنَا : آباؤاجداد، آبائی شہر۔ | ادْعُوْهُ : دعوت، مدعوّ، دعا۔ |
| اَمَرَنَا، يَاْمُرُ: امر، آمر، آمریت، مأمور۔ | تَعُوْدُوْنَ : بیماری عود کر آئی، اعادہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلَّذِيْنَ | لَا يُؤْمِنُوْنَ (27) [1] | وَ اِذَا | فَعَلُوْا | فَاحِشَةً [2][3] |
| ان لوگوں کا جو | نہیں وہ سب ایمان لاتے | اور جب | وہ سب کریں | کوئی بے حیائی (کا کام تو) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | وَجَدْنَا | عَلَيْهَآ | اٰبَآءَنَا [4] | وَاللّٰهُ | اَمَرَنَا | بِهَا ط |
| سب کہتے ہیں | ہم نے پایا | اس پر | اپنے باپ دادا کو | اور اللہ نے | حکم دیا ہے ہمیں | اس کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اِنَّ اللّٰهَ | لَا يَاْمُرُ [5] | بِالْفَحْشَآءِ ط | اَ | تَقُوْلُوْنَ |
| کہہ دیجیے | بیشک اللہ | نہیں حکم دیتا | بے حیائی کا | کیا | تم سب کہتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَى اللّٰهِ | مَا | لَا تَعْلَمُوْنَ (28) [1] | قُلْ | اَمَرَ | رَبِّيْ |
| اللہ پر | جو | نہیں تم سب جانتے | کہہ دیجیے | حکم دیا ہے | میرے رب نے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِالْقِسْطِ قف | وَ اَقِيْمُوْا | وُجُوْهَكُمْ | عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ [6] |
| انصاف کا | اور تم سب سیدھا رکھو | اپنے چہروں (کے رخ) کو | ہر نماز کے وقت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | ادْعُوْهُ [7] | مُخْلِصِيْنَ | لَهُ | الدِّيْنَ ط | كَمَا |
| اور | تم سب پکارو اسے | سب خالص کرتے ہوئے | اس کے لیے | دین کو | جیسا کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَدَاَكُمْ | تَعُوْدُوْنَ (29) | فَرِيْقًا [3] | هَدٰى | وَ فَرِيْقًا [3] |
| اس نے ابتدا کی تمہاری | تم سب لوٹو گے | ایک فریق کو | اس نے ہدایت دی | اور ایک فریق |

**ضروری وضاحت**

❶ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس فعل میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ❷ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ کوئی یا ایک کیا گیا ہے۔ ❹ نَا اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ ہمارا، ہماری، ہمارے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❺ یہاں علامت يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ یہاں مسجد کا ترجمہ سجدے کا وقت اور اس سے مراد نماز ہے۔ ❼ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت آئے تو اس کا ا گر جاتا ہے

| | |
|---|---|
| حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلٰلَةُ ؕ اِنَّهُمُ | ثابت ہوگئی ان پر گمراہی، بیشک انہوں نے |
| اتَّخَذُوا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | بنالیا شیطانوں کو دوست اللہ کے سوا |
| وَ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿30﴾ | اور وہ گمان کرتے ہیں کہ بیشک وہ ہدایت یافتہ ہیں ﴿30﴾ |
| يٰبَنِيْۤ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ | اے آدم کی اولاد! پکڑو (اختیار کرو) اپنی زینت |
| عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّ كُلُوْا وَ اشْرَبُوْا | ہر نماز کے وقت اور کھاؤ اور پیو |
| وَ لَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ | اور نہ اسراف کرو، بیشک وہ |
| لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿31﴾ ع | نہیں پسند کرتا اسراف کرنے والوں کو۔ ﴿31﴾ ع |
| قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْۤ | کہہ دیجیے کس نے حرام کی ہے اللہ کی زینت جو |
| اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَ الطَّيِّبٰتِ | اس نے نکالی (پیدا کی) اپنے بندوں کے لیے اور پاکیزہ چیزیں |
| مِنَ الرِّزْقِ ؕ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ | رزق سے؟ کہہ دیجیے وہ ان لوگوں کے لیے ہیں جو |
| اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا | ایمان لائے دنیوی زندگی میں |
| خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ | (اور) خالص ہونگی (ان کے لیے) قیامت کے دن، |

ع 3/6/10

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الضَّلٰلَةُ : ضلالت (گمراہی)۔ | اشْرَبُوْا : اکل وشرب، شربت، مشروبات۔ |
| اتَّخَذُوا : اخذ، ماٴخوذ، مواخذہ۔ | تُسْرِفُوْا : اسراف۔ |
| اَوْلِيَآءَ : ولی، ولایت، اولیائے کرام۔ | لَا : لاتعداد، لاعلاج، لامحدود۔ |
| مُّهْتَدُوْنَ : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ | يُحِبُّ : حُب، محبوب، محبت، حبیب۔ |
| زِيْنَتَكُمْ : زیب وزینت، مزین، تزئین۔ | حَرَّمَ : حلال وحرام، حلت وحرمت۔ |
| عِنْدَ : عنداللہ ماٴجور ہوں، عندالطلب۔ | اَخْرَجَ : خارج، خروج، مخرج۔ |
| كُلُوْا : اکل وشرب، ماٴکولات۔ | الْحَيٰوةِ : حیات بعدالموت، حیاتیات۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حَقَّ | عَلَيْهِمُ | الضَّلٰلَةُ ط ❶ | اِنَّهُمُ | اتَّخَذُوا | الشَّيٰطِيْنَ | اَوْلِيَآءَ |
| ثابت ہوگئی | ان پر | گمراہی | بیشک ان | سب نے بنالیا | شیطانوں کو | دوست |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ دُوْنِ ❷ اللّٰهِ | وَ | يَحْسَبُوْنَ | اَنَّهُمْ | مُّهْتَدُوْنَ (30) |
| اللہ کے سوا | اور | وہ سب گمان کرتے ہیں | کہ بیشک وہ | سب ہدایت یافتہ ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ | خُذُوْا | زِيْنَتَكُمْ | عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ | وَّ كُلُوْا |
| اے آدم کی اولاد | سب پکڑو (اختیار کرو) | اپنی زینت | ہر سجدے (نماز) کے وقت | اور تم سب کھاؤ |

ع 3 6 10

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اشْرَبُوْا | وَ | لَا تُسْرِفُوْا ج ❸ | اِنَّهٗ | لَا يُحِبُّ ❹ | الْمُسْرِفِيْنَ ❺ ع (31) |
| اور تم سب پیو | اور | مت تم سب اسراف کرو | بیشک وہ | نہیں پسند کرتا | اسراف کرنیوالوں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | مَنْ حَرَّمَ | زِيْنَةَ ❶ اللّٰهِ | الَّتِيْٓ | اَخْرَجَ ❻ | لِعِبَادِهٖ |
| کہہ دیجیے | کس نے حرام کی ہے | اللہ کی زینت | جو | اس نے نکالی | اپنے بندوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ الطَّيِّبٰتِ ❶ | مِنَ الرِّزْقِ ط | قُلْ | هِيَ | لِلَّذِيْنَ |
| اور پاکیزہ چیزیں | رزق سے | کہہ دیجیے | وہ | ان لوگوں کے لیے ہیں جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | فِي الْحَيٰوةِ ❶ الدُّنْيَا | خَالِصَةً ❶ | يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ❶ ط |
| سب ایمان لائے | دنیوی زندگی میں | (اور) خالص ہونگی (ان کے لیے) | قیامت کے دن |

### ضروری وضاحت

❶ ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں جن کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ اگر لفظ دُوْنَ سے پہلے مِنْ موجود ہو تو مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❸ لَا کے بعد فعل کے آخر میں اگر وْا ہو تو اس فعل میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❹ علامت یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ یہاں "ا" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے جیسے: خَرَجَ: وہ نکلا، اَخْرَجَ: اس نے نکالا، نَزَلَ: اترا، اَنْزَلَ: اتارا۔

| | |
|---|---|
| كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ | اسی طرح ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں آیات کو |
| لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿32﴾ | اس قوم کے لیے (جو) جانتے ہیں۔ ﴿32﴾ |
| قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ | کہہ دیجیے، درحقیقت حرام کیا ہے میرے رب نے |
| الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا | بے حیائی کی باتوں کو جو ظاہر ہیں ان میں سے |
| وَ مَا بَطَنَ وَ الْاِثْمَ وَ الْبَغْيَ | اور جو چھپی ہوئی ہیں اور گناہ کو اور بغاوت کو |
| بِغَيْرِ الْحَقِّ وَ اَنْ تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ | ناحق طریقے سے اور یہ کہ تم شریک ٹھہراؤ اللہ کے ساتھ |
| مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا | جو (کہ) نہیں اس نے اتاری اس کی کوئی دلیل |
| وَّ اَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿33﴾ | اور یہ کہ تم کہو اللہ پر (وہ بات) جو تم نہیں جانتے ہو۔ ﴿33﴾ |
| وَ لِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ۚ | اور ہر امت کے لیے ایک وقت (مقرر) ہے |
| فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ | پھر جب آجاتا ہے ان کا وقت (تو) نہیں پیچھے ہوتے |
| سَاعَةً وَّ لَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿34﴾ | ایک لحظہ (کے لیے) اور نہ وہ آگے ہوتے ہیں۔ ﴿34﴾ |
| يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ | اے آدم کی اولاد! اگر واقعی آئیں تمہارے پاس رسول |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| نُفَصِّلُ : تفصیل، مفصل، تفصیلات۔ | الْبَغْيَ : باغی، بغاوت۔ |
| لِقَوْمٍ : قوم، اقوام، قومیت۔ | تُشْرِكُوْا : شرک، شریک، مشرک۔ |
| يَّعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ | يُنَزِّلْ : نازل، نزول، منزل۔ |
| حَرَّمَ : حلال وحرام، حلت وحرمت۔ | اَجَلٌ : اجل، مہر موٴجل۔ |
| الْفَوَاحِشَ : فحش حرکات، فحاشی وعریانی۔ | يَسْتَاْخِرُوْنَ : موٴخر، تاخیر۔ |
| مَا : ماحول، ماتحت، مافوق الفطرت۔ | سَاعَةً : ساعتِ سعید، بابرکت ساعتوں میں۔ |
| ظَهَرَ : ظاہر وباطن، ظاہری طور پر، ظہور۔ | يَسْتَقْدِمُوْنَ : تقدیم وتاخیر، مقدم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | نُفَصِّلُ | الۡاٰيٰتِ❶ | لِقَوۡمٍ | يَّعۡلَمُوۡنَ (32) |
| اسی طرح | ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں | آیات کو | اس قوم کے لیے | (جو) وہ سب جانتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | اِنَّمَا❷ | حَرَّمَ | رَبِّيَ | الۡفَوَاحِشَ | مَا ظَهَرَ | مِنۡهَا |
| کہہ دیجیے | درحقیقت | حرام کیا ہے | میرے رب نے | بے حیائی کو | جو ظاہر ہیں | ان میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ مَا | بَطَنَ | وَ الۡاِثۡمَ | وَ الۡبَغۡيَ | بِغَيۡرِ الۡحَقِّ | وَ اَنۡ |
| اور جو | چھپی ہوئی ہیں | اور گناہ کو | اور بغاوت کو | ناحق (طریقے) سے | اور یہ کہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُشۡرِكُوۡا | بِاللّٰهِ | مَا لَمۡ | يُنَزِّلۡ❸ | بِهٖ | سُلۡطٰنًا❹ | وَّ اَنۡ |
| تم سب شریک ٹھہراؤ | اللہ کے ساتھ | جو نہیں | اُتاری اس نے | اس کی | کوئی دلیل | اور یہ کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَقُوۡلُوۡا | عَلَى اللّٰهِ | مَا | لَا تَعۡلَمُوۡنَ❺ (33) | وَ | لِكُلِّ اُمَّةٍ❶ |
| تم سب کہو | اللہ پر (وہ بات) | جو | نہیں تم سب جانتے | اور | ہر اُمت کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَجَلٌ❹ ۚ | فَاِذَا | جَآءَ | اَجَلُهُمۡ | لَا يَسۡتَاۡخِرُوۡنَ❺ | سَاعَةً❶❹ |
| ایک وقت ہے | پھر جب | آجاتا ہے | ان کا وقت | نہیں وہ سب پیچھے ہوتے | ایک لحظہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا يَسۡتَقۡدِمُوۡنَ❺ (34) | يٰبَنِيۡۤ اٰدَمَ | اِمَّا | يَاۡتِيَنَّكُمۡ❻ | رُسُلٌ |
| اور | نہ وہ سب آگے ہوتے ہیں | اے آدم کی اولاد! | اگر | واقعی آئیں تمہارے پاس | رسول |

### ضروری وضاحت

❶ ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ اِنَّ کے ساتھ اگر مَا لگ جائے تو تاکید میں اضافہ ہوجاتا ہے۔
❸ علامت يَ کا اصل ترجمہ وہ ہوتا ہے ضرورتاً ترجمہ اس نے کیا گیا ہے۔ ❹ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے
اسی لیے ترجمہ کوئی یا ایک کیا گیا ہے۔ ❺ لَا کے بعد فعل کے آخر میں اگر وْنَ ہو تو اس فعل میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔
❻ علامت يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے جبکہ نَّ فعل کے آخر میں تاکید کے لیے ہے، اسی لیے ترجمہ واقعی کیا گیا ہے۔

● سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے ● نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے ● کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِیْ ۙ | تم میں سے (جو) بیان کریں تم پر میری آیات |
| فَمَنِ اتَّقٰى وَ اَصْلَحَ فَلَا | تو جس نے تقویٰ اختیار کیا اور اصلاح کرلی تو نہیں |
| خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿35﴾ | کوئی خوف ہوگا ان پر اور نہ وہ غمگین ہونگے۔ ﴿35﴾ |
| وَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا | اور وہ لوگ جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیات کو |
| وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَاۤ اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ | اور تکبر کیا ان (کو ماننے) سے وہی ہیں دوزخ والے |
| هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿36﴾ | وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿36﴾ |
| فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى | پھر کون بڑا ظالم ہے اس سے جس نے باندھا |
| عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ | اللہ پر جھوٹ یا جھٹلایا اس کی آیات کو، |
| اُولٰٓىِٕكَ يَنَالُهُمْ نَصِيْبُهُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ ؕ | یہ وہ لوگ ہیں کہ پہنچے گا انکو ان کا حصہ لکھے ہوئے سے |
| حَتّٰۤى اِذَا جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا | یہاں تک کہ جب آئیں گے انکے پاس ہمارے فرشتے |
| يَتَوَفَّوْنَهُمْ ۙ قَالُوْۤا اَيْنَ | فوت کریں گے انہیں، (تو) وہ کہیں گے کہاں ہیں |
| مَا كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ | جنہیں تھے تم پکارتے اللہ کے سوا؟ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مِّنْكُمْ : منجانب، من جملہ، من وعن۔ | وَاسْتَكْبَرُوْا : کبر، کبیر، تکبیر، تکبر۔ |
| يَقُصُّوْنَ : قصہ گوئی، قصہ کہانی۔ | اَصْحٰبُ : صاحب، اصحاب، صحابی۔ |
| عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | خٰلِدُوْنَ : خلدِ بریں۔ |
| اَصْلَحَ : اصلاح، اصلاحی، مصالحت۔ | اَظْلَمُ : ظلم، ظالم، مظلوم۔ |
| خَوْفٌ : خوف، خائف۔ | افْتَرٰى : کذب افترا، مفتری۔ |
| يَحْزَنُوْنَ : حزن وملال، عام الحزن۔ | نَصِيْبُهُمْ : نصیب اپنا اپنا۔ |
| كَذَّبُوْا، كَذِبًا : کذب وافترا، کذاب۔ | يَتَوَفَّوْنَهُمْ : فوت، وفات، فوتگی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْكُمْ | يَقُصُّوْنَ | عَلَيْكُمْ | اٰيٰتِيْ ❶ لا | فَمَنِ اتَّقٰى | وَ اَصْلَحَ ❷ |
| تم میں سے | وہ سب بیان کریں | تم پر | میری آیات | پھر جو متقی بن گیا | اور اس نے اصلاح کرلی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا | خَوْفٌ ❸ | عَلَيْهِمْ | وَ لَا | هُمْ يَحْزَنُوْنَ ❹ (35) | وَ الَّذِيْنَ |
| تو نہیں | کوئی خوف ہوگا | ان پر | اور نہ | وہ سب غمگین ہونگے | اور وہ لوگ جن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَا ❶ | وَاسْتَكْبَرُوْا | عَنْهَآ | اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ النَّارِ ج |
| سب نے جھٹلایا | ہماری آیات کو | اور سب نے تکبر کیا | ان سے | وہی | دوزخ والے ہیں |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ ❺ (36) | فَمَنْ | اَظْلَمُ ❻ | مِمَّنِ ❼ | افْتَرٰى | عَلَى اللّٰهِ |
| وہ | اس میں | ہمیشہ رہنے والے ہیں | پھر کون | بڑا ظالم ہے | اس سے جس نے | باندھا | اللہ پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَذِبًا | اَوْ كَذَّبَ | بِاٰيٰتِهٖ ❶ ط | اُولٰٓئِكَ | يَنَالُهُمْ ❽ | نَصِيْبُهُمْ |
| جھوٹ | یا جھٹلایا | اس کی آیات کو | یہ وہ لوگ ہیں | پہنچے گا ان کو | ان کا حصہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الْكِتٰبِ ط | حَتّٰٓى اِذَا | جَآءَتْهُمْ ❶ | رُسُلُنَا | يَتَوَفَّوْنَهُمْ ❺ لا |
| لکھے ہوئے سے | یہاں تک کہ جب | آئیں گے انکے پاس | ہمارے قاصد | وہ فوت کریں گے انہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اَيْنَ | مَا | كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ ❾ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ❿ ط |
| (تو) وہ سب کہیں گے | کہاں ہیں | جنہیں | تھے تم سب پکارتے | اللہ کے سوا |

ضروری وضاحت

❶ ات، تْ مؤنث کی علامتیں ہیں۔ ❷ "اَ" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔ ❹ هُمْ اور يَ دونوں کا ترجمہ وہ ہے۔ ❺ وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ "ا" میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❼ مِمَّنْ دراصل مِنْ + مَنْ کا مجموعہ ہے۔ ❽ يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❾ تُمْ اور تَ دونوں کا ترجمہ تم ہے۔ ❿ مِنْ کے بعد اگر لفظ دُوْنَ موجود ہو تو اس مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

| | |
|---|---|
| قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا | وہ کہیں گے وہ گم ہو گئے ہم سے |
| وَ شَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ | اور وہ گواہی دیں گے اپنے نفسوں پر (یعنی اپنے خلاف) |
| اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿37﴾ | کہ بیشک وہ تھے کفر کرنے والے۔ ﴿37﴾ |
| قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ | فرمائے گا داخل ہو جاؤ ان امتوں (کی ہمراہی) میں |
| قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ | (جو) تحقیق گزر چکیں تم سے قبل جنوں سے |
| وَ الْاِنْسِ فِي النَّارِ كُلَّمَا دَخَلَتْ | اور انسانوں سے آگ میں، جب داخل ہو گی |
| اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا | کوئی امت (تو) وہ لعنت کریگی اپنی (مذہبی) بہن (دوسری امت) کو |
| حَتّٰٓى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا | یہاں تک کہ جب اکٹھے ہونگے اس میں سب |
| قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ | (تو) کہے گی انکی پچھلی (جماعت) اپنے سے پہلی کے متعلق |
| رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ اَضَلُّوْنَا | اے ہمارے رب! یہ ہیں (جنھوں نے) گمراہ کیا تھا ہمیں |
| فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ | پس دے انہیں دگنا عذاب آگ سے، |
| قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ | فرمائے گا ہر ایک کے لیے دگنا (عذاب) ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قَالُوْا : قول، اقوال، مقولہ، قائل۔
ضَلُّوْا : ضلالت۔ (گمراہی)
شَهِدُوْا : شاہد، شہادت۔
اَنْفُسِهِمْ : نفسیات، نفسا نفسی۔
كٰفِرِيْنَ : کافر، کفر، کفار۔
ادْخُلُوْا، دَخَلَتْ : داخل، دخول، داخلی مسائل۔
اُمَمٍ، اُمَّةٌ : امت، امتِ مسلمہ، امم متحدہ۔

قَبْلِكُمْ : قبل از وقت، قبل از غذا، قبل اس کے۔
لَّعَنَتْ : لعنت، ملعون، لعنتی۔
اُخْتَهَا : اخوت، مواخات۔
حَتّٰٓى : حتی الامکان، حتی الوسعت، حتیٰ کہ۔
جَمِيْعًا : جمع، جمیع، جماعت، اجتماع۔
اُخْرٰىهُمْ : دنیا و آخرت، اُخروی کامیابی۔
ضِعْفًا : ذُو اضعاف اقل۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | ضَلُّوْا | عَنَّا | وَ شَهِدُوْا | عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ❶ |
| وہ سب کہیں گے | وہ سب گم ہوگئے | ہم سے | اور وہ سب گواہی دیں گے | اپنے نفسوں پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنَّهُمْ | كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ❷ (37) | قَالَ | ادْخُلُوْا ❸ | فِيْٓ اُمَمٍ |
| کہ بیشک وہ | تھے سب کفر کرنے والے | فرمائے گا | تم سب داخل ہو جاؤ | ان امتوں میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَدْ خَلَتْ ❹❺ | مِنْ قَبْلِكُمْ | مِّنَ الْجِنِّ | وَ الْاِنْسِ |
| (جو) تحقیق گزر چکیں | تم سے پہلے | جنوں سے | اور انسانوں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي النَّارِ ؕ | كُلَّمَا | دَخَلَتْ ❺ | اُمَّةٌ ❺ | لَّعَنَتْ ❺ | اُخْتَهَا ؕ |
| آگ میں | جب | داخل ہوگی | کوئی امت | لعنت کرے گی | اپنی (مذہبی) بہن (دوسری) کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَتّٰٓى اِذَا | ادَّارَكُوْا ❻ | فِيْهَا | جَمِيْعًا ۙ | قَالَتْ ❺ |
| یہاں تک کہ جب | سب اکٹھے ہونگے | اس میں | سب | (تو) کہے گی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُخْرٰىهُمْ | لِاُوْلٰىهُمْ ❼ | رَبَّنَا | هٰٓؤُلَآءِ | اَضَلُّوْنَا ❽ |
| انکی پچھلی | اپنے سے پہلی کے متعلق | اے ہمارے رب! | یہ ہیں (جن) | سب نے گمراہ کیا تھا ہمیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاٰتِهِمْ | عَذَابًا ضِعْفًا | مِّنَ النَّارِ ؕ | قَالَ | لِكُلٍّ | ضِعْفٌ |
| پس دے انہیں | دگنا عذاب | آگ سے | فرمائے گا | ہر ایک کے لیے | دگنا ہے |

## ضروری وضاحت

❶ اس سے مراد اپنے نفسوں کے خلاف ہے۔ ❷ وْا اور يْنَ دونوں کا ملا کر ترجمہ سب کیا گیا ہے۔ ❸ شروع میں ا اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❹ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کے لیے آتا ہے۔ ❺ علامت تْ اور ة واحد مؤنث کی علامتیں ہیں جن کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ اِدَّارَكُوْا یعنی جب جہنم میں بعد میں داخل ہونے والے پہلے داخل ہونے والوں سے ملیں گے۔ ❼ لِ کا اصل ترجمہ لیے ہوتا ہے یہاں ضرورتاً مذکورہ ترجمہ کیا گیا ہے۔ ❽ اَ میں فعل کے معنی میں تبدیلی کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّ لٰكِنۡ لَّا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿38﴾ | اور لیکن تم نہیں جانتے۔ ﴿38﴾ |
| وَ قَالَتۡ اُوۡلٰىهُمۡ لِاُخۡرٰىهُمۡ | اور کہے گی ان کی پہلی اپنی پچھلی (جماعت) سے |
| فَمَا كَانَ لَكُمۡ عَلَيۡنَا مِنۡ فَضۡلٍ | پس نہیں ہے تمہارے لیے ہم پر کوئی فضل (برتری) |
| فَذُوۡقُوا الۡعَذَابَ بِمَا كُنۡتُمۡ تَكۡسِبُوۡنَ ﴿39﴾ ع 4/8/11 | تو چکھو عذاب اس وجہ سے جو تھے تم کماتے۔ ﴿39﴾ |
| اِنَّ الَّذِيۡنَ كَذَّبُوۡا بِاٰيٰتِنَا | بیشک وہ لوگ جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو |
| وَ اسۡتَكۡبَرُوۡا عَنۡهَا لَا تُفَتَّحُ | اور تکبر کیا ان (کو قبول کرنے) سے نہیں کھولے جائیں گے |
| لَهُمۡ اَبۡوَابُ السَّمَآءِ | انکے لیے آسمان کے دروازے |
| وَ لَا يَدۡخُلُوۡنَ الۡجَنَّةَ حَتّٰى | اور نہ وہ داخل ہونگے جنت میں یہاں تک کہ |
| يَلِجَ الۡجَمَلُ فِىۡ سَمِّ الۡخِيَاطِ ؕ | داخل ہو جائے اونٹ سوئی کے ناکے میں |
| وَ كَذٰلِكَ نَجۡزِى الۡمُجۡرِمِيۡنَ ﴿40﴾ | اور اسی طرح ہم بدلہ دیتے ہیں مجرموں کو۔ ﴿40﴾ |
| لَهُمۡ مِّنۡ جَهَنَّمَ مِهَادٌ | ان کے لیے جہنم ہی کا بچھونا ہوگا |
| وَّ مِنۡ فَوۡقِهِمۡ غَوَاشٍ ؕ | اور ان کے اوپر (اسی کا) اوڑھنا ہوگا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَعۡلَمُوۡنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ | اسۡتَكۡبَرُوۡا : کبر، تکبیر، متکبر، تکبر۔ |
| قَالَتۡ : قول، اقوال، مقولہ۔ | تُفَتَّحُ : فتح، فاتح، مفتوح، افتتاح۔ |
| اُوۡلٰىهُمۡ : اوّل، قرونِ اولیٰ۔ | اَبۡوَابُ : باب، ابواب، باب السلام۔ |
| فَضۡلٍ : اللہ کا فضل، فضلِ الٰہی۔ | السَّمَآءِ : ارض وسما، آفاتِ سماوی۔ |
| فَذُوۡقُوا : ذائقہ، بدذائقہ، ذوق۔ | يَدۡخُلُوۡنَ : داخل، دخول، وزیرِ داخلہ۔ |
| تَكۡسِبُوۡنَ : کسبِ حلال، کسبی۔ | نَجۡزِى : جزا و سزا، جزائے خیر۔ |
| كَذَّبُوۡا : کاذب، کذاب، کذب بیانی، تکذیب۔ | فَوۡقِهِمۡ : فوق، فوقیت، مافوق الاسباب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّلٰكِنْ | لَّا تَعْلَمُوْنَ ❶ (38) | وَ قَالَتْ ❷ | اُوْلٰىهُمْ | لِاُخْرٰىهُمْ ❸ |
| اور لیکن | نہیں تم سب جانتے | اور کہے گی | ان کی پہلی | اپنی پچھلی (جماعت) سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | كَانَ ❹ | لَكُمْ | عَلَيْنَا | مِنْ فَضْلٍ ❺❻ | فَذُوْقُوا | الْعَذَابَ |
| پس نہیں | ہے | تمہارے لیے | ہم پر | کوئی فضل (برتری) | تو تم سب چکھو | عذاب |

ع 4 8 11

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ❼ ع (39) | اِنَّ الَّذِيْنَ | كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَا ❷ |
| اس وجہ سے جو | تھے تم سب کماتے | بیشک وہ لوگ جن | سب نے جھٹلایا | ہماری آیتوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ اسْتَكْبَرُوْا | عَنْهَا | لَا تُفَتَّحُ ❽ | لَهُمْ | اَبْوَابُ السَّمَآءِ |
| اور سب نے تکبر کیا | ان (کو قبول کرنے) سے | نہیں کھولے جائیں گے | ان کے لیے | دروازے آسمان کے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَدْخُلُوْنَ ❶ | الْجَنَّةَ ❷ | حَتّٰى | يَلِجَ ❾ | الْجَمَلُ |
| اور | نہ وہ سب داخل ہونگے | جنت میں | یہاں تک کہ | داخل ہو جائے | اُونٹ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ ؕ | وَ | كَذٰلِكَ | نَجْزِي | الْمُجْرِمِيْنَ (40) |
| سوئی کے ناکے میں | اور | اسی طرح | ہم بدلہ دیتے ہیں | سب مجرموں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | مِّنْ جَهَنَّمَ | مِهَادٌ | وَّ | مِنْ فَوْقِهِمْ | غَوَاشٍ ؕ |
| ان کے لیے | جہنم سے | بچھونا ہوگا | اور | ان کے اوپر سے | (اسی کا) اوڑھنا ہوگا |

## ضروری وضاحت

❶ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ❷ تْ، ۃ، ات مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ لِ سے پہلے اگر قَالَ وغیرہ ہوں تو اس لِ کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔ ❹ کَانَ کا ترجمہ کبھی تھا اور کبھی ہے کیا جاتا ہے۔ ❺ مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ تُمْ اور تَ دونوں کا ترجمہ تم ہے۔ ❽ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❾ علامت یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَ كَذٰلِكَ نَجْزِی الظّٰلِمِیْنَ ﴿41﴾ | اور اسی طرح ہم بدلہ دیتے ہیں ظالموں کو۔ ﴿41﴾ |
| وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا | اور وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے عمل کیے |
| الصّٰلِحٰتِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا | نیک، نہیں ہم تکلیف دیتے کسی جان کو مگر |
| وُسْعَهَاۤ ٝ اُولٰٓىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ | اسکی طاقت کے مطابق، وہی لوگ ہیں جنت والے، |
| هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿42﴾ | وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿42﴾ |
| وَ نَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ | اور ہم نکال ڈالیں گے جو انکے سینوں میں کوئی کینہ ہوگا |
| تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ | بہتی ہوں گی ان کے نیچے سے نہریں |
| وَ قَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ | اور وہ کہیں گے سب تعریف اللہ کے لیے ہے |
| الَّذِیْ هَدٰىنَا لِهٰذَا ۙ وَ مَا كُنَّا | جس نے ہدایت دی ہمیں اس کی اور نہ تھے ہم |
| لِنَهْتَدِیَ لَوْ لَاۤ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ ۚ | کہ ہدایت پاتے اگر نہ یہ کہ اللہ ہمیں ہدایت دیتا |
| لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ؕ | بلاشبہ آئے ہمارے رب کے رسول حق کے ساتھ |
| وَ نُوْدُوْۤا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ | اور وہ آواز دیے جائیں گے کہ یہ جنت ہے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الظّٰلِمِیْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، ظلمت۔ | صُدُوْرِهِمْ : شرح صدر، شق صدر۔ |
| اٰمَنُوْا : امن، ایمان، مؤمن۔ | تَجْرِیْ : جاری، اجرا۔ |
| عَمِلُوا : عمل، عامل، معمول، تعمیل۔ | تَحْتِهِمُ : تحت اللفظ، تحت الشعور، ماتحت۔ |
| نُكَلِّفُ : مکلّف، تکلیف۔ | قَالُوا : قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ |
| وُسْعَهَاۤ : وسعت، وسیع۔ | اَلْحَمْدُ : حمد و ثنا، حامد، محمود۔ |
| خٰلِدُوْنَ : خالد، خلد بریں۔ | هَدٰىنَا، لِنَهْتَدِیَ : ہادی، ہدایت، مہدی۔ |
| نَزَعْنَا : حالتِ نزع۔ | لِهٰذَا : ہذا من فضل ربی، لہٰذا، علیٰ ہذا القیاس۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ كَذٰلِكَ | نَجْزِی | الظّٰلِمِیْنَ (41) | وَ الَّذِیْنَ | اٰمَنُوْا |
| اور اسی طرح | ہم بدلہ دیتے ہیں | سب ظالموں کو | اور وہ لوگ جو | سب ایمان لائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ❶ | لَا نُكَلِّفُ | نَفْسًا ❷ | اِلَّا وُسْعَهَآ ز |
| اور سب نے عمل کیے | نیک | نہیں ہم تکلیف دیتے | کسی جان کو | مگر اسکی طاقت کیمطابق |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ج ❶ | هُمْ فِیْهَا | خٰلِدُوْنَ (42) | وَ نَزَعْنَا |
| وہی لوگ | جنت والے ہیں | وہ اس میں | سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | اور ہم نکال ڈالیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | فِیْ صُدُوْرِهِمْ | مِّنْ غِلٍّ ❷❸ | تَجْرِیْ ❶ | مِنْ تَحْتِهِمُ | الْاَنْهٰرُ ج |
| جو | انکے سینوں میں | کوئی کینہ ہوگا | بہتی ہوں گی | ان کے نیچے سے | نہریں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ قَالُوا | الْحَمْدُ لِلّٰهِ | الَّذِیْ | هَدٰىنَا | لِهٰذَا قف | وَ مَا |
| اور وہ سب کہیں گے | سب تعریف اللہ کے لیے ہے | جس نے | ہدایت دی ہمیں | اس کی | اور نہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كُنَّا لِنَهْتَدِیَ ❹ | لَوْ لَآ | اَنْ | هَدٰىنَا | اللّٰهُ ج | لَقَدْ ❺ | جَآءَتْ ❶ |
| تھے ہم کہ ہدایت پاتے | اگر نہ | یہ کہ | ہدایت دیتا ہمیں | اللہ | بلاشبہ | آئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رُسُلُ رَبِّنَا | بِالْحَقِّ ج | وَ نُوْدُوْٓا | اَنْ تِلْكُمُ ❻ | الْجَنَّةُ ❶ |
| ہمارے رب کے رسول | حق کے ساتھ | اور وہ سب آواز دیے جائینگے | کہ یہ ہے | جنت |

ضروری وضاحت

❶ات، ة، ت اور ث سب مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔❷ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا
مفہوم ہوتا ہے، اس لیے ترجمہ کسی یا کوئی کیا گیا ہے۔❸مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔❹ كُنَّا کی نَا اور علامت نَ دونوں
کا ملا کر ترجمہ ہم کیا گیا ہے۔❺لَ+قَدْ دونوں تاکید کے لیے ہیں۔❻جب تِلْكَ سے اشارہ کیا جا رہا ہو اور جن کے لیے
اشارہ کیا جا رہا ہو وہ دو سے زیادہ اور مذکر ہوں تو یہ تِلْكُمْ ہو جاتا ہے، البتہ معنی وہی رہتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اُوْرِثْتُمُوْهَا | تم وارث بنائے گئے ہو اس کے |
| بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿43﴾ | اس وجہ سے جو تھے تم عمل کرتے۔ ﴿43﴾ |
| وَ نَادٰۤى اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ اَصْحٰبَ النَّارِ | اور آواز دیں گے جنت والے دوزخ والوں کو |
| اَنْ قَدْ وَجَدْنَا مَا وَعَدَنَا | کہ واقعی ہم نے پایا ہے جو وعدہ کیا تھا ہم سے |
| رَبُّنَا حَقًّا فَهَلْ وَجَدْتُّمْ | ہمارے رب نے (اس کو) سچ، تو کیا تم نے (بھی) پایا ہے |
| مَّا وَعَدَ رَبُّكُمْ حَقًّا ؕ قَالُوْا نَعَمْ ۚ | جو وعدہ کیا تھا تمہارے رب نے سچا، وہ کہیں گے ہاں! |
| فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَیْنَهُمْ | تو اعلان کرے گا ایک اعلان کرنیوالا انکے درمیان |
| اَنْ لَّعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِیْنَ ۙ﴿44﴾ | کہ اللہ کی لعنت ہو ظالموں پر۔ ﴿44﴾ |
| الَّذِیْنَ یَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ | وہ لوگ جو روکتے تھے اللہ کے راستے سے |
| وَ یَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ | اور تلاش کرتے تھے اس میں کجی |
| وَ هُمْ بِالْاٰخِرَةِ كٰفِرُوْنَ ﴿45﴾ | اور وہ آخرت کا انکار کرنے والے تھے۔ ﴿45﴾ |
| وَ بَیْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ | اور ان دونوں کے درمیان ایک پردہ ہوگا |

الربع — وقف لازم باختلاف

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اُوْرِثْتُمُوْهَا : وارث، وراثت، ورثہ، موروثی۔ | فَاَذَّنَ، مُؤَذِّنٌ : اذان، مؤذن۔ |
| تَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | بَیْنَهُمْ : بین الاقوامی، بین المذاہب، بین بین۔ |
| نَادٰۤى : ندا، منادی، ندائے ملت۔ | لَّعْنَةُ : لعنت وملامت، لعین، لعنتی۔ |
| النَّارِ : نوری وناری مخلوق۔ | الظّٰلِمِیْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم۔ |
| وَجَدْنَا : وجود، موجود، موجودہ حالات۔ | سَبِیْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| وَعَدَنَا : وعدہ وفا کرنا، وعدہ خلافی۔ | كٰفِرُوْنَ : کفر، کافر، کفار۔ |
| قَالُوْا : قول، اقوال، مقولہ، قائل۔ | حِجَابٌ : حجاب۔ (پردہ) |

الثلاثة

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُوْرِثْتُمُوْهَا ❶ | بِمَا | كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ❷ (43) | وَنَادٰٓى |
| تم سب وارث بنائے گئے ہو اس کے | اس وجہ سے جو | تھے تم سب عمل کرتے | اور آواز دیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ❸ | اَصْحٰبَ النَّارِ | اَنْ | قَدْ ❹ | وَجَدْنَا ❺ |
| جنت والے | دوزخ والوں کو | کہ | واقعی | ہم نے پایا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | وَعَدَنَا | رَبُّنَا | حَقًّا | فَهَلْ | وَجَدْتُّمْ | مَّا وَعَدَ |
| جو | وعدہ کیا تھا ہم سے | ہمارے رب نے | سچ | تو کیا | تم نے پایا ہے | جو وعدہ کیا تھا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبُّكُمْ | حَقًّا ط | قَالُوْا | نَعَمْ ج | فَاَذَّنَ | مُؤَذِّنٌ ❻❼ |
| تمہارے رب نے | سچ | وہ سب کہیں گے | ہاں! | تو اعلان کرے گا | ایک اعلان کرنیوالا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَهُمْ | اَنْ | لَّعْنَةُ اللّٰهِ ❸ | عَلَى الظّٰلِمِيْنَ (44) لا | الَّذِيْنَ |
| انکے درمیان | یہ کہ | اللہ کی لعنت ہو | سب ظالموں پر | وہ لوگ جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَصُدُّوْنَ | عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | وَ | يَبْغُوْنَهَا | عِوَجًا ج |
| وہ سب روکتے تھے | اللہ کے راستے سے | اور | وہ سب تلاش کرتے تھے اس میں | کجی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَهُمْ | بِالْاٰخِرَةِ ❸ | كٰفِرُوْنَ (45) | وَ بَيْنَهُمَا | حِجَابٌ ❼ ج |
| اور وہ | آخرت کا | سب انکار کرنے والے تھے | اور ان دونوں کے درمیان | ایک پردہ ہوگا |

وقف لازم باختلاف

### ضروری وضاحت

❶ اُوْرِثْتُمُوْهَا اصل میں اُوْرِثْتُمْ + وْ + هَا ہے، تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانے کے لیے "واوْ" کا اضافہ کرتے ہیں۔
❷ تُمْ اور تَ دونوں کا ترجمہ تم ہے۔ ❸ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ قَدْ فعل کے شروع میں تاکید کے لیے آتا ہے۔ ❺ فعل کے ساتھ نَا سے پہلے اگر جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❻ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اس لیے ترجمہ ایک کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ عَلَى الْاَعْرَافِ رِجَالٌ يَّعْرِفُوْنَ | اور اعراف پر کچھ آدمی ہونگے وہ پہچانتے ہونگے |
| كُلًّا بِسِيْمٰهُمْ ۚ وَنَادَوْا | ہر ایک کو ان کی نشانی سے، اور وہ آواز دیں گے |
| اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ اَنْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ ۣ قف | جنت والوں کو کہ سلامتی ہو تم پر |
| لَمْ يَدْخُلُوْهَا | نہ داخل ہوئے ہونگے اس (بہشت) میں |
| وَ هُمْ يَطْمَعُوْنَ ﴿46﴾ | اور وہ (جنت میں داخل ہونیکی) امید رکھتے ہونگے۔ ﴿46﴾ |
| وَ اِذَا صُرِفَتْ اَبْصَارُهُمْ | اور جب پھیری جائیں گی ان کی نگاہیں |
| تِلْقَآءَ اَصْحٰبِ النَّارِ ۙ قَالُوْا رَبَّنَا | آگ والوں کی طرف (تو) کہیں گے اے ہمارے رب! |
| لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿47﴾ ع | نہ (شامل) کر ہمیں ظالم قوم کے ساتھ۔ ﴿47﴾ ع |
| وَنَادٰٓى اَصْحٰبُ الْاَعْرَافِ رِجَالًا | اور آواز دیں گے اعراف والے کچھ مَردوں کو |
| يَّعْرِفُوْنَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ | وہ پہچانتے ہوں گے انہیں ان کی نشانی سے |
| قَالُوْا مَآ اَغْنٰى عَنْكُمْ جَمْعُكُمْ | کہیں گے نہ کام آئی تمہیں تمہاری جماعت |
| وَ مَا كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿48﴾ | اور (نہ وہ) جو تھے تم تکبر کرتے۔ ﴿48﴾ |

ع 5/8/12

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَبْصَارُهُمْ : بصارت، بصیرت، سمع و بصر۔ |
| رِجَالٌ : رجال کار، قحط الرجال۔ | النَّارِ : نوری و ناری مخلوق۔ |
| يَّعْرِفُوْنَ : عرف، معروف، تعریف۔ | مَعَ : مع اہل و عیال، معیت۔ |
| اَصْحٰبَ : صاحب، اصحاب، صحابی، صحابۂ کرام۔ | الظّٰلِمِيْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم۔ |
| يَدْخُلُوْهَا : داخل، دخول، داخلہ فارم، داخلی امور۔ | نَادٰى : ندا، منادی، ندائے ملت۔ |
| يَطْمَعُوْنَ : طمع و لالچ، مطمعِ نظر۔ | قَالُوْا : قول، اقوال، مقولہ۔ |
| صُرِفَتْ : صرفِ نظر (نظر پھیرنا)۔ | جَمْعُكُمْ : جمع، جمیع، جماعت، اجتماع۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَلَى الْاَعْرَافِ❶ | رِجَالٌ❷ | يَّعْرِفُوْنَ | كُلًّا | بِسِيْمٰهُمْ ج |
| اور | اعراف پر | کچھ آدمی ہونگے | وہ سب پہچانتے ہونگے | ہر ایک کو | انکی نشانی سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَنَادَوْا | اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ❸ | اَنْ سَلٰمٌ | عَلَيْكُمْ قف | لَمْ |
| اور وہ سب آواز دینگے | جنت والوں کو | کہ سلامتی ہو | تم پر | نہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَدْخُلُوْهَا | وَ | هُمْ يَطْمَعُوْنَ❹ (46) | وَ اِذَا | صُرِفَتْ❸ |
| وہ سب داخل ہوئے ہونگے اس میں | اور | وہ سب امید رکھتے ہونگے | اور جب | پھیری جائینگی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَبْصَارُهُمْ | تِلْقَآءَ اَصْحٰبِ النَّارِ لا | قَالُوْا | رَبَّنَا❺ | لَا تَجْعَلْنَا |
| انکی نگاہیں | آگ والوں کی طرف | وہ سب کہیں گے | اے ہمارے رب! | نہ (شامل) کر ہمیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَعَ | الْقَوْمِ❻ الظّٰلِمِيْنَ ع (47) | وَنَادٰٓى | اَصْحٰبُ الْاَعْرَافِ |
| ساتھ | سب ظالم قوم کے | اور آواز دیں گے | اعراف والے |

ع 5/8/12

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رِجَالًا❷ | يَّعْرِفُوْنَهُمْ | بِسِيْمٰهُمْ | قَالُوْا | مَآ |
| کچھ مردوں کو | وہ سب پہچانتے ہوں گے انہیں | انکی نشانی سے | وہ سب کہیں گے | نہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَغْنٰى | عَنْكُمْ❼ | جَمْعُكُمْ | وَ | مَا | كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُوْنَ❽ (48) |
| کام آئی | تمہیں | تمہاری جماعت | اور | (نہ وہ) جو | تھے تم سب تکبر کرتے |

## ضروری وضاحت

❶ اعراف لغت میں بلند جگہ کو کہتے ہیں اور اس سے مراد دیوار کی بلندی ہے جہاں پر بیٹھے ہوئے لوگ ایک طرف اہل جنت کو اور دوسری طرف اہل جہنم کو دیکھ سکیں گے۔ ❷ تنوین میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ ة اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں۔ ❹ هُمْ اور يـ دونوں کا ترجمہ وہ ہے۔ ❺ یہ اصل میں یَا رَبَّنَا تھا، تخفیف کے لیے یَا گر گیا ہے۔ ❻ قوم میں زیادہ افراد ہوتے ہیں اس لیے ساتھ جمع کی علامت آئی ہے۔ ❼ اس کا اصل ترجمہ تم سے ہے یہاں ضرورتاً مذکورہ ترجمہ کیا گیا ہے۔ ❽ تُمْ اور تـ دونوں کا ترجمہ تم ہے۔

| | |
|---|---|
| اَهٰۤؤُلَآءِ الَّذِيْنَ اَقْسَمْتُمْ | کیا یہی ہیں جن کے متعلق تم نے قسمیں کھائیں |
| لَا يَنَالُهُمُ اللّٰهُ بِرَحْمَةٍ ؕ | (کہ) نہیں پہنچائے گا انہیں اللہ کوئی رحمت |
| اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ لَا خَوْفٌ | (مؤمنو!) داخل ہو جاؤ جنت میں نہ کوئی خوف ہے |
| عَلَيْكُمْ وَ لَاۤ اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ﴿49﴾ | تم پر اور نہ تم غمگین ہوگے۔ ﴿49﴾ |
| وَ نَادٰۤى اَصْحٰبُ النَّارِ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ | اور آواز دیں گے دوزخ والے جنت والوں کو |
| اَنْ اَفِيْضُوْا عَلَيْنَا مِنَ الْمَآءِ اَوْ مِمَّا | کہ ڈالو ہم پر کچھ پانی یا اس سے جو |
| رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ؕ قَالُوْۤا اِنَّ اللّٰهَ | رزق دیا ہے تمہیں اللہ نے، وہ کہیں گے بیشک اللہ نے |
| حَرَّمَهُمَا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۙ﴿50﴾ | حرام کر دیا ہے ان دونوں کو کافروں پر۔ ﴿50﴾ |
| الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَهْوًا وَّ لَعِبًا | وہ لوگ جنہوں نے بنالیا اپنے دین کو تماشا اور کھیل |
| وَّ غَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۚ | اور دھوکے میں ڈالے رکھا انہیں دنیوی زندگی نے |
| فَالْيَوْمَ نَنْسٰهُمْ كَمَا | تو آج ہم بھلا دیں گے انہیں جیسا کہ |
| نَسُوْا لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا ۙ | انہوں نے بھلا دیا تھا اپنے اس دن کی ملاقات کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَقْسَمْتُمْ : قسم اٹھانا۔ | مِمَّا (مِنْ+مَا): منجانب، من جملہ / ماحول، ماتحت۔ |
| اُدْخُلُوا : داخل، دخول، داخلہ فارم، داخلی امور۔ | حَرَّمَهُمَا : حرام وحلال، حلت وحرمت۔ |
| خَوْفٌ : خوف، خائف۔ | اتَّخَذُوْا : اخذ، مأخوذ، مواخذہ۔ |
| تَحْزَنُوْنَ : حزن وملال، عام الحزن۔ | لَهْوًا وَّ لَعِبًا : لہو ولعب۔ (کھیل تماشا) |
| نَادٰى : ندا، منادی، ندائے ملت۔ | غَرَّتْهُمُ : غرور۔ (جو تکبر کرتا ہے وہ دھوکے میں ہوتا ہے) |
| اَفِيْضُوْا : فیض یاب، فیوض وبرکات۔ | نَنْسٰهُمْ : نسیان، نسیاً منسیاً۔ |
| عَلَيْنَا : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | كَمَا : کما حقہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَهٰؤُلَآءِ | الَّذِيْنَ | اَقْسَمْتُمْ ❶ | لَا | يَنَالُهُمُ ❷❸ | اللّٰهُ |
| کیا یہی ہیں | وہ لوگ جن (کے متعلق) | تم نے قسمیں کھائیں | نہیں | پہنچائے گا انہیں | اللہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِرَحْمَةٍ ط ❹❺❻ | اُدْخُلُوا | الْجَنَّةَ ❻ | لَا خَوْفٌ ❺ | عَلَيْكُمْ | وَ لَآ |
| کوئی رحمت | تم سب داخل ہو جاؤ | جنت میں | نہ کوئی خوف ہے | تم پر | اور نہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ❼ (49) | وَ | نَادٰى | اَصْحٰبُ النَّارِ | اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ ❻ |
| تم سب غمگین ہو گے | اور | آواز دیں گے | دوزخ والے | جنت والوں کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | اَفِيْضُوْا | عَلَيْنَا | مِنَ الْمَآءِ | اَوْ | مِمَّا ❽ | رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ط |
| کہ | تم سب ڈالو | ہم پر | پانی سے (کچھ) | یا | اس سے جو | رزق دیا ہے تم کو اللہ نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اِنَّ اللّٰهَ | حَرَّمَهُمَا | عَلَى الْكٰفِرِيْنَ (50) لا | الَّذِيْنَ |
| وہ سب کہیں گے | بیشک اللہ نے | حرام کر دیا ہے ان دونوں کو | سب کافروں پر | وہ لوگ جن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اتَّخَذُوْا | دِيْنَهُمْ | لَهْوًا | وَّ لَعِبًا | وَّ غَرَّتْهُمُ ❸❻ | الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ❻ ج |
| سب نے بنا لیا | اپنے دین کو | تماشا | اور کھیل | اور دھوکے میں ڈالے رکھا انہیں | دنیوی زندگی نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَالْيَوْمَ | نَنْسٰىهُمْ ❸ | كَمَا | نَسُوْا | لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا لا |
| تو آج | ہم بھلا دینگے انہیں | جس طرح | ان سب نے بھلا دیا تھا | اپنے اس دن کی ملاقات کو |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں "أ" میں فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کا مفہوم ہے۔ ❷ یہاں علامت يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ علامت هُمْ فعل کے آخر میں ہو تو اس کا ترجمہ اُنہیں کیا جاتا ہے۔ ❹ یہاں علامت بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔ ❻ ة اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❼ اَنْتُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔ ❽ مِمَّا دراصل مِنْ+مَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ مَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿51﴾ | اور جو تھے وہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے۔ ﴿51﴾ |
| وَ لَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ | اور البتہ تحقیق ہم لائے ان کے پاس (ایسی) کتاب |
| فَصَّلْنٰهُ | (کہ) ہم نے تفصیل سے بیان کیا ہے اسے |
| عَلٰى عِلْمٍ هُدًى وَّ رَحْمَةً | علم (کی بنیاد) پر ہدایت اور رحمت بنا کر |
| لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿52﴾ | اس قوم کے لیے (جو) ایمان رکھتے ہیں۔ ﴿52﴾ |
| هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ؕ | نہیں وہ انتظار کرتے مگر اس کے انجام (قیامت) کا |
| يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ يَقُوْلُ | جس دن آئے گا اس کا انجام، کہیں گے |
| الَّذِيْنَ نَسُوْهُ مِنْ قَبْلُ | وہ لوگ جنہوں نے بھلا دیا تھا اسے اس سے پہلے |
| قَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۚ | بلاشبہ آئے تھے ہمارے رب کے رسول حق کے ساتھ |
| فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَآءَ | تو کیا ہمارے لیے کوئی سفارشی ہیں (کہ) |
| فَيَشْفَعُوْا لَنَآ اَوْ نُرَدُّ | پس وہ سفارش کریں ہمارے لیے یا ہم لوٹا دیے جائیں |
| فَنَعْمَلَ غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ؕ | تو ہم عمل کریں گے علاوہ اسکے جو تھے ہم عمل کرتے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مَا : ماحول، ماتحت، ماجرا۔ | يَقُوْلُ : قول، اقوال، مقولہ۔ |
| فَصَّلْنٰهُ : مفصل، تفصیل، تفصیلات۔ | نَسُوْهُ : نسیان، نسیاً منسیاً۔ |
| عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | قَبْلُ : قبل از وقت، دوروز قبل۔ |
| عِلْمٍ : علم، عالم، معلوم، معلومات۔ | بِالْحَقِّ : حق و صداقت، حق بات، حقیقت۔ |
| يُّؤْمِنُوْنَ : امن، ایمان، مؤمن۔ | شُفَعَآءَ، فَيَشْفَعُوْا : شفیع، شفاعتِ کبریٰ۔ |
| اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | نُرَدُّ : رد، مردود، تردید، مرتد۔ |
| يَوْمَ : یوم، ایام، یوم دفاع۔ | فَنَعْمَلَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |

